سحر، کالا جادو، کاروبار کی بندش،
سحر سفلی اور سحر علوی بانجھ پن،
جادو کو پلٹنا جنات کے اثرات کو ختم کرنا،
نظر بد مریض پر حاضرات کرنا وغیرہ وغیرہ

# عملیات حسینی

مؤلف
محسن ملت عامل تہذیب انور حسینی مبارکپوری

# فہرست عنوانات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مقدمہ

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم ۔ امابعد:

سب سے پہلے خداوند تعالیٰ کی حمد وثنا کرتا ہوں جس نے کائنات کی ہر چیز کے اندر تاثیر اور قوت عطا فرمائی ہے۔ اور ہزاروں درود وسلام سرور کائنات رحمۃ للعالمین محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جن کی بدولت علم دنیا پر روشن ہوا۔

ضرورت پر اعمال اختیار کرنا، نقوش لکھنا جائز ہے، نظر بد سے بچنے کے لئے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے گلے میں تعویذ لکھ کر ڈالا کرتے تھے۔

احادیث کریمہ کا مطالعہ کریں تو دعائیں، درود اور وظائف کا عظیم ذخیرہ مختلف امراض و تکالیف کے لئے پائیں گے اس ضمن میں بے شمار واقعات موجود ہیں۔ مثلاً آسیب، جن، خبیث، پری، چڑیل، کالا جادو سحر سفلی اور جادو کے ذریعہ میاں بیوی میں نفرت پیدا کرنا لڑکیوں کے رشتوں کی بندش کرنا اور اس کے بعد قابلِ قبول لڑکیوں کے رشتے آنا بھی بند ہو جاتے ہیں۔ بلکہ جو رشتہ لگا رہتا ہے، وہ بھی ٹوٹ جاتا ہے اور جادو جانوروں پر بھی کیا جاتا ہے اور سحر جادو کے ذریعہ عورتوں کی کوکھ کی بندش کر دیتے ہیں اور حمل قرار نہیں پاتا ہے۔ بعض مرض عورت کے لیے قابل برداشت نہیں رہتا، اس کی نسوانیت بالکل ختم ہو جاتی ہے اور جادو کے ذریعہ کاروبار کی بندش کر دی جاتی ہے۔ اور دوکان کی بندش کرا دیتے ہیں۔ اور انسان جہاں بھی جاتا ہے اسے ناکامی کا سامنا کرنا

پڑتا ہے۔ اوران سب چیزوں کے بداثرات ختم کرنے کے لئے حسینی مجربات کو جوتجربہ کی میزان پر پورے اترے ہیں انہیں شامل کیا ہے۔ میں نے اپنے علم کے مطابق اس میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔

جھاڑ پھونک کے جواز پر چند حدیثیں ملاحظہ فرمائیں:

(۱) عن عمران بن حصين ان رسول الله صلي الله عليه وسلم قال لارقية الامن عين اوحمة. رواه ابوداؤد والترمذي واحمد (مشکوٰة جلد ثاني كتاب الطب والرقي)

حضرت عمران بن حصین سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا: جھاڑ پھونک کا اثر تو بس نظر (بد) زہریلے جانور (جیسے بچھو وغیرہ کے) ڈنک ہی پر ہوتا ہے۔

(۲) عن انس بن مالك قال قال رسول الله صلي الله عليه وسلم لارقية الامن عين اوحمة اؤدم. (رواه ابوداؤد) سابقہ حوالہ

حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا: جھاڑ پھونک تو نظر بد زہریلے ڈنک اور خون (نکسیر) پر اثر کرتا ہے۔

واضح رہے کہ جھاڑ پھونک اور عملیات کے ذریعہ علاج کرنا تقریباً ہر بیماری کے لئے نفع بخش ہے جس کا ثبوت احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتا ہے، ان مذکورہ بالا حدیثوں میں جھاڑ پھونک کے اثر کو محض تین چیزوں میں منحصر کرنا دراصل مبالغہ کے طور پر ہے۔ اور مراد یہ ہے کہ ان تین بیماریوں میں دوسری بیماریوں کی بہ نسبت جھاڑ پھونک زیادہ فائدہ منداور بہتر ہے۔

(۳) عن اسماء بنت عميس قالت يارسول الله ان ولد جعفر تسرع اليهم العين افاسترقى لهم قال نعم فانه لوكان شيء سابق القدر لسبقته العين۔

(رواه احمد والترمذي وابن ماجه) حوالہ سابق

حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انھوں نے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جعفر (طیار) کی اولاد (چوں کہ خوبصورت اور خوب سیرت ہیں اس لیے ان کو) نظر بہت جلدی لگ جاتی ہے تو کیا ان کو جھاڑ پھونک کراؤں، آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہاں، کیوں کہ اگر کوئی چیز تقدیر پر سبقت لے جاسکتی تو وہ نظر ہوتی (یعنی نظر کا اثر یقیناً ایک سخت ترین چیز ہے لہٰذا اس کے دفعیہ کے لیے جھاڑ پھونک کرانا جائز ہے۔

عملیات پر ان کھلی ہوئی دلیلوں سے ثابت ہوتا ہے کہ دعا وتعویذ بالکلیہ جائز ہیں۔

میں نے ممکنہ حد تک اعمال کو واضح، صاف اور جانچ پرکھ کر پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ پھر بھی انسان خطا کا پتلا ہے اور میں بھی انسان ہوں۔

لہٰذا اہلِ علم حضرات سے گزارش ہے کہ کتاب میں کسی قسم کی غلطی پر مطلع ہوں تو ناچیز کو ضرور آگاہ فرمائیں۔ دست بستہ عرض گزار ہوں کہ اے رب العالمین میری اس حقیر کوشش کو خاص وعام کے لئے نافع بنا۔ آمین

تہذیب انور حسینی پورہ صوفی مبارک پور

یکم جنوری ۲۰۱۶ء

# اظہار تشکر

خاکسار، راقم الحروف عامل تہذیب انور حسینی کا نام عملیات کی دنیا میں ایک روشن ستارہ کی طرح جگمگا رہا ہے، آپ کئی کتابوں کے مصنف بھی ہیں آپ کے مطب سے ہزاروں سحر زدہ کالا جادو، سحر سفلی، سحر علوی وغیرہ وغیرہ سے مایوس مریض شفایاب ہو رہے ہیں۔ اور بہت سے ستائے ہوئے اور در بدر کی ٹھوکریں کھائے ہوئے آپ کے علاج سے اللہ کے فضل و کرم سے صحتیاب ہو چکے ہیں۔ موصوف کی تصنیف "عملیات حسینی" یہ کتاب عاملین کے لئے رہنما ثابت ہوگی اس کتاب کے ذریعہ اللہ کے ضرورت مند بندوں کی حسبِ ضرورت خدمت کر سکیں گے، اس کا مطالعہ کرنے سے ان کی معلومات میں اضافہ ہوگا اور انہیں اندازہ ہوگا کہ اللہ کا کلام اپنے اندر کس قدر عظیم الشان وسعت اور رفیع الشان گہرائی رکھتا ہے۔ اس کتاب کے مطالعہ سے یہ بات بھی واضح ہو جائے گی کہ اللہ کا کلام ہر مشکل کا حل بھی ہے۔

قاری محمد سلیمان فاروقی حال مقیم جرمن

۱۹/ جون ۶/ ۲۰۱۵

# تأثرات

زیر نظر کتاب مستطاب زیر مطالعہ رہی عملیات حسینی آسیب، جنات، کالا جادو، سحر سفلی، سحر علوی جادو سے علاج کرنے کے بارے میں ہے۔ اور جادو سحر کے متعلق قرآن کریم میں ہے: شیطان ملک سلیمان علیہ السلام میں پڑھتے تھے اور حضرت سلیمان علیہ السلام نے کفر نہیں کیا۔ اور لیکن شیاطین نے کفر کیا جو لوگوں کو جادو سکھاتے تھے اس چیز کی جو دو فرشتہ ہاروت و ماروت پر شہر بابل میں اتارے گئے۔

(سورہ البقرہ آیت نمبر ۱۰۲)

اسی طرح حضرت موسیٰ اور فرعون کے جادوگروں کا واقعہ قرآن مجید میں موجود ہے۔ حسینی صاحب نے "عملیات حسینی" کے اندر جن میں آسیب، جنات، پری، چڑیل، نظر بد، سحر سفلی، سحر علوی، کالا جادو پر سیر حاصل بحث کی ہے۔ اور تعریف سحر اقسام سحر پر تفصیلی روشنی ڈالی ہے۔ سحر اور جادو سے مرد عورت میں پیدا ہونے والی تمام امراض اور روبائی بندشوں کے جملہ آسیب، خبیث کے اثرات کو زائل کرنے کا شافی وکافی طریقہ علاج بتایا ہے۔

مصنف کی علمی و عملی تحقیق اس امر کی متقاضی ہے کہ عامل حضرات اس کتاب سے استفادہ کریں۔ اور آسیب، خبیث، پری، چڑیل، نظر بد، سحر سفلی، کالا جادو، سحر علوی، جادو کے اثرات سے نجات حاصل کریں۔ مصنف کی اس مفید ترین و مستحسن کاوش بے پایاں مسحوران دہر کے لئے باعث نجات تصور کرتا ہوں۔

حضرت سید حامد حسین جیلانی

# اجازت عملیات

اکابر علما و مشائخ و مخصیات اور ماہرین روحانیات و عملیات نے چلہ کشی کے حقائق پر مشتمل وظائف و دعوات کے سلسلہ کے جملہ قسم کے اعمال اور ان کی بجا آوری کے لیے جن شرائط و آداب کو ضروری قرار دیا ہے، ان میں سے اجازت عمل یعنی عمل کے لیے کسی ماہر عامل کی اجازت کو نہایت لازمی اور شرط اول کے طور پر بیان کیا ہے۔ لہٰذا جو حضرات عامل بننا چاہتے ہیں وہ بلا اجازت ہرگز عمل نہ کریں۔

پہلے اجازت حاصل کریں پھر شوق سے اس وادی عمل میں خوشہ چینی کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## (۱) چلہ کشی

بزرگانِ دین اور مشائخ عظام نے چلہ میں بیٹھنا اور چالیس دن کی جو تعداد مقرر کی ہے، اس کا جواز اس آیت کریمہ سے معلوم ہوتا ہے:

وَاِذْوَاعَدْنَا مُوْسٰی اَرْبَعِیْنَ لَیْلَةً ۔ (اور جب وعدہ کیا موسیٰ سے ہم نے چالیس رات کا) دوسری آیت میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

وَوَاعَدْنَا مُوْسٰی ثَلٰثِیْنَ لَیْلَةً وَّاَتْمَمْنٰهَا بِعَشْرٍ فَتَمَّ مِیْقَاتُ رَبِّهٖ اَرْبَعِیْنَ لَیْلَةً ۔ (اور وعدہ ٹھہرایا ہم نے موسیٰ سے تیس رات کا اور پورا کیا ان کو اور دس سے، پوری ہوئی مدت تیرے رب کی چالیس رات)

اس سے ظاہر ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بحکم الٰہی کوہ طور پر چلہ کیا، جس کی وجہ سے بہت سی نعمت ملی۔

ایک حدیث قدسی میں ہے:

خَمَّرْتُ طِیْنَةَ آدَمَ بِیَدِیْ اَرْبَعِیْنَ صَبَاحًا ۔

ترجمہ: خمیر کیا میں نے آدم علیہ السلام کی مٹی کو اپنے ہاتھ سے (چالیس دن)۔

اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے ہیں:

من اَخلَصَ اللہ تَعَالیٰ اَربَعِینَ صَبَاحًاظَھَرَتْ لَہٗ یَنَابِیعُ حکمۃ مِن قَلبِہٖ عَلیٰ لِسَانِہٖ. جوکوئی مخصوص کرے اپنے آپ کو خالصاللہ بعد چا ...س دن کے ظاہر ہوں گےاس کے لیے چشمے حکمت کے اس کے دل سے اس کی زبان ...) گویا آیات اوراحادیث میں تعداد چالیس دن کی پائی جاتی ہے۔

# (۲) شرائط چلہ

(۱) کسی استاذ کامل سے طریقہ اعمال سیکھے،اوراجازت حاصل کرے یا مجھ سے ...نی راقم الحروف بندہ خاکسار سے اجازت لے اور سیکھے،اورجس طرح مرشد فرمائے ...ی طرح کرے،ذرا فرق نہ ہو،یقین رکھے کہ جو مرشد نے فرمایا ہے،وہ صحیح ہے،ذرا ...ک دل میں نہ لائے،تب ضرور فائدہ کاملہ اورنتیجہ تامہ مرتب ہوگا،اگر بلااجازت ...رے گا،باوجودیکہ سب شرائط بجالائے،پھربھی رجعت میں گرفتار ہونے کااندیشہ ...وگا،دیوانوں کی طرح کوچہ کوچہ پھرے گامگرکوئی علاج کارگرنہ ہوگا۔

(۲) اکل حلال وصدق مقال وتفصیل طعام،تکثیرصوم،ادائگی صدقہ طریقہ ...لے،فرمایارسول اللہ ﷺ نے:

پاک کرواپنا کھانا،تاکہ تمہاری دعامقبول ہو،حدیث میں لکھا ہے کہ اگرلقمہ ...رام روزی سے کسی کے پیٹ میں جاتا ہے،تواس کی چالیس دن تک دعا قبول نہیں ...وتی،اورقلب میں کدورت آجاتی ہے۔

(۳) شاغل کے لیے واجب ہے کہ جب پڑھے نہ سستی پیدا ہو،نہ نیند غالب

ہو، جب نیند غالب ہوگی تو وہ خشوع وخضوع کہاں رہے گا، محنت بھی برباد ہوجائے گی۔

(۴) جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے، جوکوئی جھوٹ بولتا ہے اس کی زبان کی تاثیر جاتی رہتی ہے۔

(۵) روزہ دار رہے کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ دعا روزہ داروں کی رد نہیں ہوتی ہے۔

(۶) عمل شروع کرنے سے پہلے صدقہ ضروری ہے، اس سے مراد پوری ہوتی ہے، اور محتاجوں کو خوش کرنا خوشنودیِ حق تعالیٰ ہے، اور رحمت الٰہی جوش کرتی ہے اور صدقہ دینے والا اللہ کا پیارا ہوجاتا ہے۔

(۷) ترک حیوانات جلالی و جمالی قبل عمل شروع کرنے سے کرے، بدبودار چیز نہ کھائے، جیسے پیاز، لہسن، مولی وغیرہ وغیرہ، اس لیے کہ ملائکہ کو اس سے نفرت ہوتی ہے، رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ جو بدبودار چیز کھائے، ہماری مسجد میں حاضر نہ ہو کہ اس کی بدبو سے ملائکہ کو اذیت ہوتی ہے، جب کوئی شخص عمل پڑھنے بیٹھتا ہے تو موکل اس کے حاضر ہوتے ہیں، اگر اس کے منہ سے پڑھنے کے وقت بدبو نکلے گی تو موکل پریشان ہوکر بددعاء کریں گے، فائدہ کے بجائے نقصان ہوگا۔

(۸) طہارت بدن پاکیزگی لباس ومکان کا خاص خیال رکھے، غسل اور وضو کے اصول بنائے یعنی بغیر غسل کے عمل پڑھنا شروع نہ کرے اور ہمیشہ خیال رکھے کہ کپڑا اور لباس ناپاک نہ ہو۔

(۹) جس مکان میں بیٹھے نہایت صاف ستھرا ہو، عوام الناس کی گزرگاہ نہ ہو، خوشبو

سے مہکار ہے، زمین پر صرف بوریا یا مصلیٰ ہو، کمرہ میں اور کوئی سامان نہ ہو، چلہ میں وہیں سویا کریں کہ اللہ کو عاجزی پسند ہے، خلوت گاہ روشن کم ہو۔

(۱۰) عمل عموماً جمعرات کو شروع کرتے ہیں، اور خصوصاً نوچندی جمعرات کو، میں بتادوں کہ نوچندی جمعرات کسے کہتے ہیں، کیوں کہ اکثر لوگ اس کی تلاش میں غلطی کرتے ہیں، یاد رہے کہ چاند چڑھنے کے پہلے تین دن سوتک کے ہوتے ہیں، ان میں جو جمعرات آئے گی، وہ نوچندی نہ ہوگی، بلکہ چار تاریخ سے دس تاریخ کے اندر جو پہلی جمعرات ہوگی، وہ نوچندی ہوگی، خواہ چار ہی کو آجائے، یا اس کے بعد، اسی طرح دوسرے نوچندی دنوں کو سمجھیں۔

(۱۱) اگر خاص ورد یا وظیفہ ہو اور وقت مقررہ پر پڑھ نہ سکے تو اس کو چاہئے کہ جس وقت فرصت ملے پڑھ لے سرور کائنات احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جس کا رات کا وظیفہ قضا ہو جائے۔ وہ اسے نماز فجر اور ظہر کے درمیان پڑھ لے۔ تو اس کا شمار رات ہی کے پڑھنے میں شامل ہوگا۔

(۱۲) راقم حروف بندۂ خاکسار نے سورۂ مزمل کا ذاتی عمل کیا ہوا ہے، میرا بارہا کا مجرب عمل ہے، جو عمل کرنے کا شوق رکھتا ہو، مجھ بندۂ خاکسار سے اجازت لے۔

## سورۂ مزمل شریف برائے عمل تسخیر جنات

سب سے پہلے عامل کے خیالات پاک صاف ہونے ضروری ہیں کہ عمل نیک مقصد کے لیے کیا جائے، اور یہ کہ عامل حضرات ہمت اور راسخ عقیدہ کے مالک ہوں اور

صوم وصلاۃ کے پابند ہوں، اور اتباع شریعت میں پوری طرح ثابت قدم ہوں، اور کسی آزار کا مریض نہ ہو، جلدی ہراساں ہونے والا نہ ہو، اور خاص طور پر دل کا مریض نہ ہو، کیوں کہ ایسے کاموں میں ڈر اور خوف کا دل میں ذرا بھی پیدا نہیں ہونا چاہیے۔

## (۳) عمل کا طریقہ:

کسی پاک صاف جگہ پر ٹاٹ یا مصلیٰ بچھایا جائے، پاک وصاف لباس زیب تن کیا جائے، خوشبو مثلاً عطر یا عود یا اگر بتی، پڑھنے کے دوران سلگائی جائے۔

سورۂ مزمل شریف زبانی حفظ ہو تو اچھا ہے، ورنہ ناظرہ بالکل درست تلفظ کے ساتھ پڑھنے کی مشق ضروری ہے اور بعد نماز عشاء اپنے گرد حصار کرے، حصار کے بیچ یعنی گول دائرے میں بیٹھے، تین مرتبہ آیۃ الکرسی یا اسماء الٰہی دی جاتی ہے، ہر عمل میں یہ حصار کام دے گی، عمل سے قبل تین مرتبہ پڑھ کر انگلی پر دم کریں، یا چھری یا چاقو پر دم کر کے اپنے گرد حصار کرے، پھر تین مرتبہ پڑھ کر اپنے او پر دم کرے، اور گیارہ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے:

اَعْصَمْتَ بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اَللّٰه اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمِ الْقَائِمِ الدَّا ئِمِ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ حَاصِرُنَاصِرُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ نَادِرَ قَدِيْرٍ عَلٰى كُلِّ مَخْلُوْقٍ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗ اِلَّا بِاِذْنِهٖ كَرِيْمٌ رَحِيْمٌ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ لَا خِلَافٌ وَّلَا كَذَاب جَبَّارٌ غَفَّارٌ سَتَّارٌ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖ اِلَّا بِمَا شَآءَ اللّٰه الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ

وَالْاَرْضَ وَلَا يَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمِ حافظ حفیظ رقیب وکیل ناصر نصیر یا اسرافیل۔

اور دل کو تمام خیالات سے پاک کر کے اول آخر درود شریف گیارہ بار پڑھے، پھر سورۂ مزمل شریف اکتالیس بار پڑھے، اسی طرح یہ سلسلہ اکتالیس دن تک رہنا چاہیے، عمل کے دوران کوئی انسان قریب نہ رہے، چالیسویں دن نہایت بھیانک شکلوں والے انسان قریب آئیں گے، ہر طرح سے ڈرانے کی کوشش کریں گے، مگر عامل کو اس سے قطعی نہیں ڈرنا چاہیے، وہ کچھ نہ کرسکیں گے، البتہ اگر خوف پیدا ہوگیا اور عامل حصار چھوڑ کر بھاگ نکلا تو رجعت اور نقصان پہونچ سکتا ہے، جب تھوڑی دیر ڈرا دھمکا چکیں گے، اور دیکھ لیں گے کہ عامل ثابت قدم اور پختہ ارادہ کا مالک ہے تو بڑے ادب سے سلام کریں گے، اور پوچھیں گے کہ ہمیں کیوں طلب کیا گیا ہے، تب عامل کو چاہیے کہ سلام کا جواب دینے کے بعد ان سے کہے کہ میں آپ لوگوں سے دوستی کرنا چاہتا ہوں، اور جب مجھے ضرورت ہوگی، آپ لوگوں کو طلب کرلیا کروں گا، وہ لوگ جو دراصل جن ہیں، عامل کے مطیع ہوجائیں گے اور جب بھی انھیں کسی جائز ضرورت کے لیے طلب کیا جائے گا، وہ فوراً حاضر ہوں گے، یہ عمل قرآنی عمل ہے اور اسے ہزار ہا عاملین نے آزمایا ہے، میں نے اپنے استاذ محترم حضرت مولانا حفیظ اللہ نعمانی صاحب سے سیکھا تھا، انھوں نے مجھ کو اس کی اجازت دے دی ہے، مولانا مرحوم نے بہت کچھ بتایا سکھایا ہے۔

# شناخت مریض

## (۱) آسیبی علامات اور اثرات جن کی پہچان

قبل اس کے کہ ہم برائے دفعیۂ جنات وآسیب کے مزید عملیات درج کریں، یہ ضروری خیال کرتے ہیں کہ چند علامات بیان کر دیں کہ کس طرح آسیب وجن وغیرہ کے اثرات طبع انسانی اور حالات زندگی میں اثر انداز ہوتے ہیں، اکثر ناواقف اور مادہ پرست لوگ ناواقفیت کی بنیاد پر ان تمام باتوں کی پرواہ نہیں کرتے، اور نقصان اٹھاتے ہیں، جس طرح مرض کی مناسب تشخیص سے دوا جلد اثر کرتی ہے، اسی طرح اثرات آسیب کا حال ہے کہ اگر معمولات معلومات درست ہوں تو عمل سریع التاثیر ہو جاتا ہے، ذیل میں ہم آسیب وجن کے اثرات کی علامتیں بیان کرتے ہیں، دھاگے کے سات تاروں کو مریض کے پیر کے انگوٹھے سے لے کر پیشانی تک درست ناپ لیں اور پھر ایک مرتبہ درود شریف پڑھ کر سات بار سورہ فاتحہ اور ایک بار آیۃ الکرسی اور ایک بار یہ دعا پڑھیں:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

(قَنُوْشَ. مَنُقُشُ. حِمَاسَ. شَاقِيْسَ. مَاشَ. اَپُوْشَ. بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ)

اب دھاگے کو پھر ناپیں، اگر ایک انگل کم ہے تو مریض پر دیو کا اثر ہے، اگر دو انگل کم ہے تو آسیب کا اثر ہے، اگر تین انگل کم ہے تو بلا کا اثر ہے اور چار انگل کم ہے تو

ام الصبیان کا اثر ہے اور ایک انگل زیادہ ہے تو آدمی کی بدنظر ہے، اگر دو انگل کم ہے تو نظر کفتار ہے، اگر تین انگل زیادہ ہے تو بائی کا اثر ہے، اگر چار انگل زیادہ ہے تو تپ کا اثر ہے، اور اگر کم زیادہ نہ ہو تو محض بدنی اور مادّی مرض ہے، اور دوا سے آدمی اچھا ہوجائے گا، اگر کسی بلا یا آسیب کا اثر ہو تو علاج روحانی یعنی عملیات قرآنی اور تعویذات سے رجوع کریں۔

## تشخیص: (۲)

مریض کے پاؤں کے ناخون سے لے کر سر تک ایک نیلے رنگ کا دھاگہ ناپیں، پھر سات مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھیں، اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں، دھاگا پر دم کریں، پھر دوبارہ دھاگے کو ناپیں، اگر کم ہوجائے تو سحر ہے یعنی جادو ہے، اگر بڑھ جائے تو پری جن یا خبیث کا اثر ہے، اگر جوں کا توں رہے تو جسمانی مرض ہے۔

## تشخیص مرض: (۳)

مریض کے پہنے ہوئے کپڑے کو پہلے ناپیں، پھر اس پر سات مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کریں، پھر یہ عزیمت تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

عزیمت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا جَمِیْعَ اَحْضَرُوْا وَاھْنُوْا مَا اَلتَوْرَاۃَ اخبَرَ فِیْ اَلاِنْجِیْلَ وَالزُّبُوْرِوَالْفُرْقَانَ

اَلْعَظِیْمَ وَصِفَاءُ رَبُّ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ وَآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ۔

کپڑے کو دم کرنے کے بعد دوبارہ ناپیں اگر ایک انگل کم ہو تو سایہ دیو یا پری کا ہے، اگر دو انگل کم ہو تو نظر گفتاران و بیان و جوگیان کی ہے اگر تین انگل سے کم ہے تو آسیب و جنات کا اثر ہے، اگر چار انگل سے کم ہے تو سحر سفلی جادو کا اثر ہے، اور اگر برابر ہے مرض جسمانی ہے۔

## برائے تشخیص (۴)

مریض کا پہنا ہوا کپڑا ناپیں اور پھر اس پر بسم اللہ شریف، سورہ فاتحہ اور سورہ مزمل پڑھ کر دم کریں پھر کپڑے کو دوبارہ ناپیں اگر کپڑا گھٹ جائے تو جادو سحر سفلی ہے، اگر بڑھ جائے تو جن، آسیب اور خبیث وغیرہ کا اثر ہے، اگر کپڑا ناپنے پر برابر ہے تو جسمانی بیماری ہے۔

## برائے تشخیص (۵)

شناخت آسیب جن، خبیث جادو کے لیے نقش دیا جا رہا ہے، جس وقت مریض پر آسیب ہو، اس وقت یہ نقش لکھ کر دکھایا جائے، اگر اس کو دیکھ کر مریض رونے لگے تو سمجھیں کہ اس پر جن کا اثر ہے، اگر ہنسنے لگے تو کوئی خبیث روح اس پر مسلط ہے، اور اگر خاموش رہے تو دماغی خلل ہے۔ نقش اگلے صفحہ پر ہے:




# برائے شناخت (۶)

اگر کسی عامل کے پاس مریض آئے تو اس نقش سے تشخیص کرے، نقش لکھ کر عامل اپنے پاس رکھے، نمبر (۱) کا اور نمبر (۲) نقش لکھ کر تیار رکھے، پہلا نقش مریض کے داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر رکھ کر بند کرے، پانچ منٹ تک بند رکھے، اگر اس حالت میں کسی قسم کی تبدیلی نہ ہو تو دوسرا نقش ۳۱۹ کا نقش داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر رکھ کر بند کرے، مریض کے ہاتھ بازوؤں میں کپکپاہٹ ہو تو آسیب خبیث کا سایہ ہے، اگر مریض کو جھنجھنی یا گرمی محسوس ہو تو سحر سفلی اور کالا جادو کا اثر ہے، اور اگر مریض کا پورا جسم بے قابو ہو جائے، قے، متلی اور استنجاء وغیرہ کردے تو چڑیل کا اثر ہے، اور کھلایا ہوا ہے، اگر تبدیلی مریض نہ بتائے تو سمجھ لینا چاہئے کہ مریض جسمانی ہے، یہ میرا بارہا کا آزمایا مجرب ہے۔

نقش اگلے صفحہ پر ہے:

نمبر ایک یہ ہے:(۱)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۳ | ۳۲۷ | ۳۳۰ | ۳۱۷ |
| ۳۲۹ | ۳۱۸ | ۳۲۳ | ۳۲۸ |
| ۳۱۹ | ۳۳۳ | ۳۲۵ | ۳۲۲ |
| ۳۲۶ | ۳۲۱ | ۳۲۰ | ۳۳۱ |

نمبر (۲)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۶ | ۳۳۰ | ۳۳۳ | ۳۱۹ |
| ۳۳۲ | ۳۲۰ | ۳۲۵ | ۳۳۱ |
| ۳۲۱ | ۳۳۵ | ۳۲۸ | ۳۲۴ |
| ۳۲۹ | ۳۲۳ | ۳۲۲ | ۳۳۴ |

# برائے دفع آسیب

سورۂ مزمل کا باموکل نقش بھی آسیب زدہ کے لیے اکسیر ہے، اگر کسی کو آسیب کا اثر ہو اور بہت تنگ کرتا ہو، یا چڑیل کا اثر ہو یا سحر سفلی کا اثر ہو یا خبیث کا اثر ہو، ہر علاج سے تھک گیا ہو، تو اس نقش کو کام میں لائیں، یہ نقش ۴۱ عدد مریض کو لکھ کر دیں، اکتالیس مرتبہ سورہ مزمل پانی پر دم کر کے مریض کو دیں، اسی پانی میں یہ نقش ڈال کر روزانہ ڈالے، صبح، دوپہر اور شام میں مریض کو پلائیں، اور سرسوں کا تیل لے کر اس پر سورۂ مزمل اکتالیس بار پڑھ کر دم کریں، پھر مریض کے پورے بدن پر ملیں پھر پورے بدن کو سوتی کپڑے سے پوچھ کر گھر کے باہر جلا دیں، مسلسل اکتالیس روز تک استعمال کرائیں، ان شاء اللہ کیسا ہی سخت جن، خبیث، سحر اور جادو کا اثر ہوگا، ختم ہو جائے گا، انشاء اللہ مریض شفایاب ہو جائے گا، میرا بارہا کا مجرب ہے۔ ایک نقش لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

سورۂ مزمل کا نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۹۲۳۰ | ۲۹۲۲۳ | ۲۹۲۲۷ | ۲۹۲۱۳ |
| ۲۹۲۲۶ | ۲۹۲۱۴ | ۲۹۲۱۹ | ۲۹۲۲۴ |
| ۲۹۲۱۵ | ۲۹۲۲۹ | ۲۹۲۲۱ | ۲۹۲۱۸ |
| ۲۹۲۲۳ | ۲۹۲۱۷ | ۲۹۲۱۶ | ۲۹۲۲۸ |

# برائے تشخیص (۷)

اگر کسی مریض کو جن خبیث تنگ کرتا ہو، ظاہر نہ ہوتا ہو، تو اس نقش کو کام میں لائیں، اس کو لکھ کر آسیب زدہ کے ہاتھ میں داہنے ہاتھ کی مٹھی میں بند کر دیں، دس منٹ یا بیس منٹ تک بند رکھیں، ان شاء اللہ جو کچھ ہوگا، مریض پر حاضر ہو جائے گا، میرا بارہا کا مجرب ہے۔ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۱۴ | ۳۴۲۷ | ۳۴۲۴ | ۳۴۲۱ |
| ۳۴۲۵ | ۳۴۲۰ | ۳۴۱۵ | ۳۴۲۶ |
| ۳۴۱۹ | ۳۴۲۲ | ۳۴۲۹ | ۳۴۱۶ |
| ۳۴۲۸ | ۳۴۱۷ | ۳۴۱۸ | ۳۴۳۲ |

# برائے حاضرات

## (۱) ہر قسم کے آسیب کو مریض پر حاضر کرنا۔

جنات، دیو، پری، چڑیل، بدارواح کو آسیب زدہ کے جسم پر حاضر کرنے کے لیے کسی خوشبودار پھول یعنی گلاب کے پھول، چمیلی یا عطر پر گیارہ بار دم کریں، آسیب زدہ کو سونگھائیں، آسیب فوراً حاضر ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ عَقَلۡهَمَ عَقَدُوۡس قُرَيۡش قَرَيۡش

# برائے تشخیص (۷)

اگر کسی مریض کو جن خبیث تنگ کرتا ہو، ظاہر نہ ہوتا ہو، تو اس نقش کو کام میں لائیں، اس کو لکھ کر آسیب زدہ کے ہاتھ میں داہنے ہاتھ کی مٹھی میں بند کردیں، دس منٹ یا بیس منٹ تک بند رکھیں، ان شاء اللہ جو کچھ ہوگا، مریض پر حاضر ہو جائے گا، میرا بارہا کا مجرب ہے۔ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۱۴ | ۳۴۲۷ | ۳۴۲۴ | ۳۴۲۱ |
| ۳۴۲۵ | ۳۴۲۰ | ۳۴۱۵ | ۳۴۲۶ |
| ۳۴۱۹ | ۳۴۲۲ | ۳۴۲۹ | ۳۴۱۶ |
| ۳۴۲۸ | ۳۴۱۷ | ۳۴۱۸ | ۳۴۳۲ |

# برائے حاضرات

## (۱) ہر قسم کے آسیب کو مریض پر حاضر کرنا۔

جنات، دیو، پری، چڑیل، بدارواح کو آسیب زدہ کے جسم پر حاضر کرنے کے لیے کسی خوشبودار پھول یعنی گلاب کے پھول، چمیلی یا عطر پر گیارہ بار دم کریں، آسیب زدہ کو سونگھائیں، آسیب فوراً حاضر ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ عَقَلْهَمَ عَقَدُوس قُرَيْش قَرَيْش

حَبَبَسَ حَبِیْبِکَ فَکُبْکِبُوْا فِیْهَا هُمْ وَالْغَاوُوْنَ وَجُنُوْدَ اِبْلِیْسَ اَجْمَعُوْنَ بِسْتَمَ ۔ بہ مہر سلیمان بن داؤد علیہ السلام بستم ومہر کردم تا من نکشایم کس نکشاید بامر اللہ تعالیٰ۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ.

## (۲) مریض پر حاضرات آسیب وجنات

اگر کسی مریض کو سرکش جن یا آسیب اور سخت تکلیف دیتا یا تنگ کرتا ہو تو آسیب کو مریض کے بدن میں حاضر کرنے کے لیے آیت کریمہ کو پیلی سرسوں یا سالب مصور، یا جو یا دھان پر پڑھ کر دم کریں، آسیب زدہ کے منہ پر ایک ایک دانے سے سختی سے ماریں تو آسیب فوراً حاضر ہو جائے گا۔ اور آپ کے سوال کا جواب دے گا۔ اسی وقت عاجز ہو جائے گا۔

زیادہ سے زیادہ سات جو، یا سات پیلی سرسوں یا سالب مصور سات عدد ماریں، آیت کریمہ یہ ہے:

اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ یُغْشِي الَّیْلَ النَّهَارَ یَطْلُبُهٗ حَثِیْثًا وَّ الشَّمْسَ وَ الْقَمَرَ وَ النُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَ الْاَمْرُ تَبٰرَکَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ۝ اُدْعُوْا رَبَّکُمْ تَضَرُّعًا وَّ خُفْیَةً اِنَّهٗ لَا یُحِبُّ الْمُعْتَدِیْنَ۝ وَ لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَ

ادْعُوْهُ خَوْفًا وَّ طَمَعًا اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۵۶﴾

(اعراف ۵۴ تا ۵۶)

## (۳) مریض پر حاضرات آسیب و جنات

اگر کسی مریض پر جن، خبیث، دیو، پری، یا سحر وغیرہ بر سر مریض اگر کسی مریض کو آسیب یا جنات، دیو، پری وغیرہ ستاتے ہوں تو عامل کو چاہئے کہ گلاب کے تین پھول لائیں اور ہر ایک پھول پر عزیمت پڑھ کر دم کریں اور مریض کو سونگھائیں، ان شاء اللہ جو بھی آسیب، یا دیو، پری، خبیث، بدروح مریض کو ستاتا ہوگا فوراً حاضر ہوگا، اطاعت کرے گا۔

عزیمت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. يَا مَيْمُوْنَ زَنْگِي يَا مَيْمُوْنَ حَبْشِي وَيَا مَيْمُوْنَ دَهْنُوْنَ وَصَاحِبَ الْاَعْوَانَ الْهِنْدِي بِحَقِّ وَرَهَ هُوكِي تَيْشَكِرِيَ يَكِيْكُو يَادَ كَرْلے بِهَمْنِ بِهَمْنِ تَشْكِرَيَ مِلْ مِيْلَوَهْ كَانَ پَكُوَكَ كَوْرِشْ اِيْكَ لِسَاهِيْ بِهَيَائِيْلَ مِهَا بِيْلَا مَنَا بِيْلَا دَرَهَ سُلَيْمَانَ بِلْقِيْسَ مِنْ تَشَاءَ مِنْ مَرْقَدِنَا هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ.

## (۴) مریض پر حاضرات آسیب و جنات

اگر کوئی عامل کسی آسیب زدہ کے سر پر آسیب جنات دیو پریاں، خبیث وغیرہ کو

حاضر کر کے معلومات حاصل کرنا چاہے، تو مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر پانی سے دھو کر پلائے. ان شاء اللہ جو بھی آسیب خبیث و جنات جسم میں موجود ہوگا فوراً حاضر ہو کر اطاعت کرے گا، اس نقش کو عروج ماہ میں لکھ کر تیار رکھیں، اور دھو کر مریض کو پلائیں، ان شاء اللہ آسیب آکر گفتگو کرے گا۔ نقش یہ ہے:

| عجحی | عجحی | عجحی |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

# (۵) مریض پر حاضرات آسیب و جنات

اگر کوئی عامل آسیب و جنات زدہ کے آسیب کو مریض کے سر پر حاضر کر کے بات کرنا چاہے تو دو عدد گل سمن لائے اور ہر ایک پھول پر ۳۱، ۳۱ مرتبہ قل اعوذ برب الفلق پڑھ کر دم کرے، بعدہٗ مریض کو سونگھائیں، ان شاء اللہ تعالیٰ آسیب، جنات و خبیث فوراً حاضر ہو کر اطاعت کرے گا، اور حاضر نہ ہو تو تھوڑی دیر بعد دوبارہ پھول یا اگر بتی سونگھائیں، ان شاء اللہ تعالیٰ آسیب و جنات خبیث وغیرہ حاضر ہوگا، اور اطاعت کرے گا، مجرب ہے۔

## (۶) مریض پر حاضرات آسیب جنات

(قل ھواللہ شریف) کی زکوۃ ادا کرنے کے بعد اگر کوئی عامل کسی مریض پر حاضرات کرنا چاہے تو آسیب کو آسیب زدہ کے سر پر حاضر کرنا چاہئے۔ عزیمت یہ ہے،

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ یا عطرائیل اَللّٰهُ الصَّمَدُ یا طاطائیل لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ یا اصمائیل۔

سالم ارد پر پڑھ کر دم کر کے مریض کے سر پر مارے، ان شاء اللہ آسیب و جنات، خبیث، دیو، پری وغیرہ جلد حاضر ہوگا، اور کلام کرے گا۔

## (۷) مریض پر حاضرات آسیب و جنات

اگر کوئی آسیب زدہ عامل کے پاس آئے تو آسیب کو حاضر کرنے کے لیے مندرجہ ذیل عزیمت کو تین خوشبودار پھولوں پر سات بار پڑھ کر مریض کے سر پر وہ پھول رکھدے، ان شاء اللہ فوراً آسیب حاضر ہو کر گفتگو کرے گا، عزیمت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم عَزَّمْتَ عَلَیْکُم یَا مَالِكَ الْاَرواحِ لفُطُوشٌ صَارِعًا اُحْضَرَ وَیَا اصْحَابَ الْجِنَّ وَالشَّیَاطِیْنَ مِنْ جَانِبِ الْاَیْسَرِ وَالْاَیْمَنِ۔

# (۸) مریض پر حاضرات آسیب و جنات

اگر کوئی آسیب کو حاضر کرنے کے لیے مندرجہ ذیل عزیمت کو ۱۳ بار ہلدی، لہسن اور کالے بکرے کے بالوں پر پڑھ کر دم کریں، پھر اس سے مریض کو دھونی دیں، انشاءاللہ فوراً حاضر ہوگا۔ عزیمت اگلے صفحہ پر ہے:

اَبْرَعَتْ بِعِزَّةِ اللهِ وَقُدْرَتِهٖ اَسْتَفْتِحَ فَهُوْشَ قُرَّه قره شَئَتْ هٰدَمَا بَرَئِيَا اَحْضَرُوَا يَا اَصْحَابَ الْجِنِّ وَالشَّيٰطِيْنَ مِنْ جَانِبَ الْاَيْمَنَ وَالْاَيْسِرَ مِنْ جَا نِبَ الْمَشَارِقَ وَالْمَغَارِبَ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلَ اللهِ۔

آسیب کو حاضر کرنے کے بعد عامل کو اختیار ہے کہ چاہے قول وقرار کے بعد آزاد کر دے یا قید کر دے یا جلا کر راکھ کر دے۔

# (۹) مریض پر حاضرات آسیب و جنات

اگر کسی کو حاضرات کرنا ہے تو سب سے پہلے اس کو ہر روز تین سو مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھ لیا کرے، مع ترک گوشت، انڈا، مچھلی، لہسن، پیاز وغیرہ، اور اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پھر جس وقت آسیب کو حاضر کرنا منظور ہو کہ مریض کے سر پر آ کر گفتگو کرے، گیارہ یا اکیس مرتبہ عطر یا گلاب کا پھول یا اگربتی پر دم کر کے مریض کو سونگھا دیں، انشاءاللہ آسیب جنات، خبیث وغیرہ حاضر ہو کر کہے گا کہ میں فلاں بن فلاں

ہوں، جو کچھ عامل کہے گا، تابعداری کرے گا، آیات یہ ہیں:

یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ؁ یَاجُمَّ وَلُوْ یَاسَالِمِیْنَ یَااِبْرَاھِیْمُ حاضر شود

# حصار کے بیان میں

## (۱) برائے حصار

عامل کو اپنے جسم کا حصار کرنا ضروری ہے، عامل وقت بہ وقت اس حصار کو کام میں لائے، اگر عامل کو کسی مریض کو دیکھنا ہے یا مریض کو دیکھنے کے بعد عامل کے اوپر خطرہ ہے، تو اس حصار کو کام میں لائے اور عامل کو چاہئے کہ ہر نماز کے بعد تین مرتبہ اس آیت کریمہ کو پڑھ کر اپنا حصار کر لے، پس ہر خطرہ سے محفوظ رہے گا۔ آیت کریمہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِیْنَ

گرد ومن گرد خانه من و گردزن وفرزندان من و گرد مال ودوستان من حاضر شده حصار سوی ونگهدار باشی یا الله بحق سلیمان بن داؤد علیهما السلام وَبِحَقِّ اِھْیاً اِشْرَاھِیاً وَبِحَقِّ عَلِیْقاً

تلیقاً تَلِیقاً اَنْتَ تَعْلَمُ مَافِیْ قُلُوْبِهِمْ وَبِحَقِّ لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَبِحَقِّ یَامُؤْمِنُ یَامُهَیْمِنُ۔

## (۲) برائے حصار

اگر کسی محلہ یا مکان میں آگ لگتی ہو یا اینٹ پتھر آتے ہوں تو اس حصار کو کام میں لائیں، ایک مرغی کا انڈا جو کہ فارم کا نہ ہو، بلکہ دیسی مرغی کا ہو، حاصل کرے، مندرجہ ذیل نقش لکھیں اور آسیب زدہ مکان پر زیر زمین دفن کر دیں، اور رائی (سرسوں) لا وے رائی پر ۱۰۱ مرتبہ یہ عزیمت دم کریں، انشاء اللہ مکان و محلہ، آسیب و جنات، سحر سفلی وغیرہ کے اثرات واذیت رسانی سے محفوظ رہے گا، وہ عزیمت وحصار یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ سُبْحَانَ ذِی الْعِزَّةِ وَالْعَظَمَةِ وَالْهَیْبَةِ وَالْقُدْرَةِ وَالْكِبْرِیَاءِ وَالْجَبَرُوْتِ سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْحَیِّ الَّذِیْ لَایَنَامُ وَلَایَمُوْتُ اَبَدًا اَبَدًا سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلَائِكَةِ وَالرُّوْحِ. اَللّٰهُمَّ اَجِرْنَا مِنَ النَّارِ یَامُجِیْرُ. یَامُجِیْرُ. یَامِیجَرُ

جو عزیمت انڈے پر لکھی جائے گی وہ یہ ہے: اور عزیمت کے نیچے یہ طلسم لکھنا نہ بھولیں۔ طلسم یہ ہے:

## (۳) برائے حصار عامل

عامل کو چاہیے کہ بعد نماز فجر بعد نماز عشاء آیت الکرسی چھ مرتبہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرے، تمام جسم پر پھیرے، اور ایک مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے دستک دے، یعنی دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں بجائیں، انشاء اللہ تعالیٰ ہر بلیات، ہر آفات، جمیع نقصانات، جملہ آسیبات، جنات، سحر سفلیات سے محفوظ و امن رہے گا، مجرب ہے۔

## (۴) برائے حصار

اگر کسی آدمی کو سوتے وقت جن، آسیب کفتاران، بیابان خبیث سے خطرہ ہو تو تین دفعہ پڑھ کر اپنے بدن پر دم کر کے سو رہے، تمام بلیات سے محفوظ رہے گا۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حِجَابَ بَيْنِىْ وَبَيْنَ كُلِّ مَكْرُوْهٍ مَا كَرِهَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حِجَابَ بَيْنِىْ وَبَيْنَ كُلِّ بَلَاءٍ وَ آفَةٍ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۔ حصار جابر حاکم کے سامنے جانے کے لیے بدن پر دم کر کے جائے تو ظلم سے محفوظ رہے گا، لا اله الا الله بر جالش محمد رسول الله بزبانش عصائے کلیم الله درجگرس و مهر حضرت سلیمان علیه السلام بر دهانش۔

## (۵) برائے حصار یعنی مکان کی بندش

اگر کسی کے مکان پر خبیث آسیب دیو پری وغیرہ تنگ کرتا ہو، بچوں کو ڈراتا

دھمکاتا، کوئی چیز غائب کرتا یا گھر کے اندر کسی کے اوپر کرتب جادو کے اثرات ہوں، اینٹ پتھر وغیرہ پھینکتے ہوں، روپیہ پیسے صندوق یا الماری کے اندر سے غائب ہو جاتے ہیں، کنکر چھری وغیرہ آتے ہوں، ناپاک گندی خبیث روح مکان کے اندر رہتی ہو، گلے وغیرہ چراتا ہو، روٹی وغیرہ غائب کرتا ہو، گھر کے اندر ڈراؤنا پن لگتا ہے، کئی عاملوں سے مکان کا حصار کرا کر تھک گئے ہوں، یا کوئی عامل زدے سے مکان کا حصار کاٹتا ہو، مکان کے اندر تباہی و بربادی شروع ہو جاتی ہو اور پھر عامل کو چاہئے کہ حصار کو کام میں لائے۔

طریقہ:

عامل کو چاہئے کہ مریض سے دیسی چھ انڈے منگوائے، ان انڈوں پر تراوتح والی دعا لکھے، سبحان ذی الملک والملکوت سے یا مجیر تک لکھے اور حفاظت مکان کی آیات بھی انڈے پر لکھے۔

## انڈے پر مکان کی حفاظت کے لیے لکھی جانے والی دعا یہ ہے:

(۱) فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین

(پارہ نمبر ۱۳ شروع کی آیات)

(۲) له معقبات بين يديه و من خلفه يحفظونه من امر الله۔ (پارہ نمبر ۱۳)

(۳) وهو القاهر فوق عباده ویرسل علیکم حفظة (پارہ نمبر ۷)

(۴) وحفظا من کل شیطان رجیم (پارہ نمبر ۱۴)

(۵) بحق ولا یؤده حفظهما وهو العلی العظیم (پارہ نمبر ۳ شروع)

(۶) بحق لا اله الا الله محمد رسول الله بحق لا حول ولا قوة الا بالله العلی والعظیم۔

پھر جب عامل انڈے پر دعا لکھ چکے تو عامل کو چاہئے کہ عزیمت کو اکتالیس مرتبہ لوبان پانی، انڈے، اگربتی پر پڑھ کر دم کرے، پھر اس عزیمت کے بعد سورہ مزمل اکتالیس مرتبہ آیت الکرسی ۴۱ مرتبہ پڑھ کر دم کرے، پھر پورے مکان میں پانی سے چھینٹا مروائے، اور پورے مکان میں لوبان کی دھونی دے، ۴۱ دن اس طرح جاری رکھے، اکتالیسویں دن مکان کے چاروں کونے میں کھود کر انڈے دفن کردے، اور پھر مکان کے بیچ میں ایک دفن کردے، اور ایک صدر دروازے کے بیچ میں دفن کرے، پانی اور لوبان اکتالیس دن جاری رکھے۔

عزمیت مندرجہ ذیل ہے:

بسم الله الرحمٰن الرحیم۔ سَیفَ الله قَاتِلٌ قَتَلَ تَارَاجِحَ. بِسْمِ اللهِ اللهُ اَکْبَرَ عَلِیْقاً مَلِیْقاً طَلِیْقاً. خَالِقاً مخلوقاً. کافیاً شافیاً اَرْتَضیٰ مُرْتَضیٰ. بِحَقِّ یَا وُدُوْدُ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظَّالِمِیْنَ اِلَّا خَسَاراً. بحقِّ آساً

تَاسَاًلاسَاً سَالُوسَاً اَجْمَعُوْنَ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ. حٰمٓ عٓسٓقٓ. بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ. بِحَقِّ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْداً وَاَكِيْدُ كَيْداً فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْداً. ان شاء اللہ تعالیٰ مکان ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔ بارہا کا آزمایا ہوا ہے۔

# (۶) مکان کی بندش و حصار کرنا

برائے دفع جنات آسیب وکفتاران وغیرہ اگر کسی مکان میں سخت آسیب ہو، اور مختلف قسم کے نقصانات پہونچاتا ہو، مثلاً کپڑوں کا جلانا صندوق میں بند کپڑوں کا کاٹ دینا، چیزں کوگم کر دینا، مختلف قسم کے امراض میں اہل خانہ کو مبتلا کر دینا، ان امور کے لیے یہ حصار اکسیر الاکسیر کا درجہ رکھتا ہے، اور تاحیات مکان میں کسی بھی جن، دیو، آسیب، بھوت پریت کا گزر نہیں ہوگا، اولاً اس حصار کی زکوٰۃ اس طرح ادا کریں کہ شروع ماہ میں دوشنبہ سے شروع کرے، اور اکیس روز تک برابر ۲۱ مرتبہ پڑھے، بعد قطب ستارہ کی طرف منہ کر کے کھڑے ہوکر پڑھے، اکیسویں روز میٹھے چاول اور دودھ سے پانچ نمازیوں کی تواضع کرے اور پیٹ بھر کھلائے، انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہوگی، بعدہ ۳، ۳ مرتبہ بعد نماز فجر، مغرب ہمیشہ معمول میں رکھے۔ وہ حصار عطائی یہ ہے:

یا بدوح یا بدوح یا بدوح۔ لا الٰہ الا اللہ حصار حصار دیو پری آسیب وعفریت کفیر یاجبّار سات کوٹ باون زور یک خندق پانی کا دوجا اگن فیسار گرد بگرد ملائکہ بود دست راست رکھے جبرئیل دست چپ رکھے میکائیل پیش رکھے اسرافیل پس رکھے

عزرائیل سر رکھے تخت رب العالمین زیر قدم رکھے زمین لبسن ندیا کوٹ چلتی حصار یا دق منسل یا غفور یا غفور یا غفور شبر شیران ہمت ہستاں بدگویان و بدنیدان جنی دانی وشیطانی راکس بوکس آدم دیو پری دہند نصاری پیش پیش ببرکت یا جبار یا بدوح یا بدوح یابدوح بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ برائے حصار یعنی مکان کی بندش۔

اگر کسی مکان میں جنات کا بسیرا ہو، اینٹ پتھر پھینکتے ہوں، مکان کے اندر گندگی پھیلاتے ہوں، چھوٹے بچوں کو ڈراتے ہوں، یا تنگ کرتے ہوں، یا روپیہ پیسہ غائب کرتے ہوں، یا عورتوں سے ہمبستری کرتے ہوں، تو ایسی صورت میں عامل کو چاہئے کہ اس حصار کو کام میں لائے، عامل کو چاہئے کہ دھوپ کی بورادا اور لوبان، سیاہ مرچ، اجوائن سورہ مزمل ۴۱ بار پڑھ کر دم کریں اور پھر پانی پر دم کریں، پورے مکان میں بعد نماز مغرب لوبان کی دھونی دیں، اور پانی کا چھڑکاؤ کریں، اسی طرح اکیس روز تک جاری رکھیں، اکیسویں دن مکان کا حصار کریں، اعلیٰ حضرت کی کیل ۲ عدد لیکر ۴۱ مرتبہ سورہ مزمل پڑھ کر دم کریں، اور یہ عزیمت اور آیت کریمہ پڑھ کر دم کریں: آیت و عزیمت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا سقد سَامِلَ كسنا يا ثو يا عَلَف بِحَقِّ سُلَيْمَانِ بْنِ دَاوُدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامِ عَلِيقًا مَلِيقًا طَلِيقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَافِيْ قُلُوْبِهِمْ. بسم اللہ الرحمٰن الرحیم. وَالشَّمْسِ

وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمْرِہٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ. گرد من و گرد خانۂ من و گرد زن و فرزندان من و گرد مال و دوستان من حاضر شده حصار شوی ونگهدار باشی یا الله بحق سلیمن بن داؤد علیهما السلام وَبِحَقِّ اِهْيَاً اَشْرَاهِيَاً وَبِحَقِّ عَلِيْقاً مَلِيْقاً تَلِيْقاً اَنْتَ تَعْلَمُ مَافِيْ قُلُوْبِهِمْ وَبِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ بِحَقِّ يَا مُؤْمِنُ يَا مُهَيْمِنُ۔

## (۱) آسیب وجنات کی بندش یعنی حصار

جب کسی مریض کے سر پر عامل نے کسی آسیب جنات کو حاضر کیا ہو، یا بذات خود آسیب وجنات حاضر ہو، اور اس کو قید کرنا ہو تو سرخ ریشم کا دھاگا لیں اور پھر سات تار کا گنڈا بنائیں، اس طرح سات سات دھاگے کے پانچ گنڈہ بنالیں، اور ہر گنڈہ پر سات گرہ لگائیں، یعنی سات گانٹھ لگائیں، ہر گرہ پر مندرجہ ذیل آیت پڑھ کر دم کر کے پھر گرہ بند کریں، پانی گانٹھ لگائیں، بوقت ضرورت ایک گنڈا مریض کے گلے میں باندھیں، دوسرا اپنے بازو پر باندھیں چوتھا داہنے پیر میں باندھیں، اور پانچواں بائیں پیر میں باندھیں، انشاء اللہ آسیب، جن، خبیث قید ہوگا، راہِ فرار اختیار نہ کر سکے گا، جب تک یہ گنڈا باندھے رہیں گے، فرار نہ ہوگا آیت کریمہ یہ ہے۔ آیت کریمہ یہ ہیں:

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ

اَمْهِلْهُمْ رُوَیْدًا. خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰی قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰی سَمْعِهِمْ وَعَلٰی اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَۃٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ.

## (۲) آسیب وجنات کی بندش (حصار)

اگر کسی مریض کے اوپر آسیب وجنات کو قید کرنے کیلئے اس عزیمت کو کام میں لائیں، انتہائی مفید اور مجرب ہے، اگر مریض عورت ہے تو داہنے ہاتھ کے بیچ کی انگلی اور شہادت کی انگلی، دونوں انگلی کو اپنے سیدھے ہاتھ میں پکڑے اور اگر مریض مرد ہے تو اس کے داہنے ہاتھ کی مُٹھی بند کرا کر اپنے ہاتھ میں اس کا دایاں ہاتھ پکڑیں گیارہ بار سورہ مزمل یا سات بار پڑھ کر دم کریں، اور مندرجہ عزیمت کو پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ آسیب وجن قید ہوگا، اور راہ فرار اختیار نہ کرسکے گا۔ عزیمت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یَا حَیٌّ یَا قَیُّوْمٌ یَا ذِکْرٌ طَاهِرِیْنَ مِنْ کُلِّ آفَةٍ بَقِیُوْدَیْهِ یَا رُوْحٌ یَا قُدُّوْسٌ بِحَقِّ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاؤُدَ عَلَیْهِ السَّلَامُ بِنْدَشُوَ۔

## (۳) آسیب وجنات کی بندش یعنی حصار

اگر کسی مریض کے اوپر آسیب، جن، پری، خبیث، سحر، کالا جادو، کوئی عامل کسی کو پریشان کرتا ہو، کوئی بدروح شیٔ کو بھیجتا ہو، کوئی خبیث وغیرہ بھیج کر پریشان کرتا ہو، گھر والے اس عامل کو بلا کر جھاڑ پھونک کراتے ہوں، عامل اس سے پیسہ روپیہ مانگتا

اور وصول کرتا ہو، ایسے مردود عامل کے لیے راقم الحروف خاکسار بندہ کا آزمایا ہوا ایک مجرب عمل ہے، اگر کسی مریض کو آسیب اور جنات بہت تنگ کرتا ہو، مریض بار بار بے ہوش ہو جائے، تو عامل کو چاہیے کہ اس فلیتہ کو کام میں لائے۔ عزیمت یہ ہے:

عَلِیْقاً مَلِیْقاً تَلِیْقاً اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِہِمْ فَکُبْکِبُوْا فِیْہَا هُمْ اَلْغَاوُنَ وَجُنُوْدِ اِبْلِیْسَ اَجْمَعُوْنَ اَبَدَهَا صَبُوْصَا صَارِصَا۔

عامل اس فلیتہ کو کورے کاغذ پر لکھ کر اس کو لپیٹ لے، اور پھر اس پر سوتی کپڑا لپیٹ کر سلگائے، مریض کی ناک میں دھونی دیں، جب تک آسیب گفتگو نہ کرے، تب تک دھونی دیتا رہے، عامل یہ عزیمت پڑھ کر مریض کے کان میں دم کریں، سات بار پڑھ کر دم کریں۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّہٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ۔

اگر مریض پر حاضرات ہو جائے تو عامل کو چاہیے کہ اس حصار کو گیارہ بار پڑھ کر چھری یا چاقو پر دم کر کے آسیب کے چاروں طرف حصار کرے، ان شاءاللہ آسیب بھاگ نہ پائے گا، جب آسیب سے بات چیت پوری ہو جائے تو آسیب کو چھوڑ دیں۔ وہ حصار یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لا الہ الا اللہ گرد بگرد حصار در هزار حصار باد محمد رسول اللہ گرد ان حصار بستم قفل لا الہ اللہ محمد رسول اللہ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ۔

# (۴) آسیب و جنات کی بندش یعنی حصار

اگر کسی مریض پر آسیب و جن کو حاضر ہونے کے بعد قید کرنے کے لیے مریض کی پیشانی کے بالوں پر (چند بالوں) پر تین گرہ لگائیں، گرہ لگاتے وقت یہ عبارت پڑھیں، عَلِیْقاً مَلِیْقاً۔ تَلِیْقاً اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِہِمْ طلیقا پڑھ کر دم کریں، پھر گرہ کو بند کریں، دوسری گرہ یہ ہے، سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ خَتَمَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِہِمْ وَعَلٰی سَمْعِہِمْ وَعَلٰی اَبْصَارِہِمْ غِشَاوَۃٌ وَّلَہُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ۔ پڑھ کر دم کر کے گرہ لگائیں، تیسری گرہ یہ ہے: فَکُبْکِبُوْا فِیْہَا ہُمْ وَالْغَاوٗنَ وَجُنُوْدُ اِبْلِیْسَ اَجْمَعُوْنَ عَقَدْتُّمْ عَقَدْتُّمْ عَقَدْتُّمْ عَقْدُوْسَ عَقْدُوْسَ عَقْدُوْسَ قُرْقَیْش قَرْ قَیْشَ قُرْقَیْش حَسْبُتَنَا حَسْبَتَنَا بِحَقِّ سُلَیْمَانَ اِبْنَ دَاوٗدُ عَلَیْہِمُ السَّلَامُ بِنْدَ شُو بِنْدَ شُو بِنْدَ شُوتَامَنْ نَکَشْ یِمَ ھِیْحَ نَکْشَایَدَ۔

# (۵) جن کو بوتل میں بند کرنے کا طریقہ

اگر کسی مریض کو سرکش یعنی سخت قسم کا جنات ستاتا ہو، ایسے مریض کے اوپر حاضرات کی جائے، جو اگر نہ ہو تو کسی طریقہ سے آسیب و جن کو حاضر کرے، پھر گوگل، لوبان، زرد لکڑی، اسپند ار سرسوں لے کر اکتالیس مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر ان

چیزوں پر دم کریں، پھر اس سے چاروں طرف مریض کو دھونی دیتے رہیں، یہاں تک کہ آسیب کی طاقت ختم ہو جائے گی، اور وہ نیم مردہ ہو کر رہ جائے گا، اس وقت مریض کو تا آسمان آگ ہی آگ نظر آئے گی، عامل ہرگز ہیبت نہ کھائے، اس وقت ایک بوتل تیار رکھے، حکم دے کہ اس بوتل میں داخل ہو جائے تھوڑی دیر کے بعد بوتل کا رنگ گدلا ہو جائے گا، سمجھ لیں کہ وہ چیز بوتل میں داخل ہو گئی، فوراً ڈھکن بند کر دیں، ڈھکن بند کرتے وقت یہ عبارت پڑھیں:

عقد تم عقد تم عقد تم عقد تم عقدوشٍ عقدوشٍ عقدوشٍ قدقیش قدقیش قدقیش حسبتنا حسبتنا حسبتنا حسبتك لقود سلیمان ابن داؤد علیه السلام بصد هزار بند أهني کردم تامن نکشایم هیچ نکشایم بحق لا اله الا الله محمد رسول الله وبحق این نقش خاتم سلیمان ابن داؤد علیه السلام.

اس کے بعد اس بوتل کو کسی قبرستان یا جنگل میں دفن کر دیں، دھونی کی چیزیں لوبان گوگل، وغیرہ دم کرنے والی آیت کریمہ یہ ہیں:

بسم الله الرحمٰن الرحیم یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ بحق یا جبرئیل یا میکائیل یا اسرافیل یا عزرائیل وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُو الشَّیٰطِیْنُ عَلٰی مُلْكِ سُلَیْمٰنَ وَمَا كَفَرَ

سُلَیْمَانَ وَلٰکِنَّ الشَّیٰطِیْنَ کَفَرُوْا یُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ بِحَقِّ اِنْجِیْلَ عِیْسیٰ وَتَوْرَیْتَ مُوْسیٰ وَزَبُوْرَ دَاؤُدَ وَفُرْقَانَ مُحَمَّدٌ رَسُوْلَ اللّٰه بِحَقِّ لَااِلٰہَ اِلَّا اللّٰه مُحَمَّدٌ رَسُوْلَ اللّٰه بِحَقِّ اَیْنَ نَقْشَ خَاتَمَ سُلَیْمَان اِبْنَ دَاؤُدَ عَلَیْہِ اَلسَّلَامُ یَا مَطْلَبَ لَفٍ مَسَیْخَسَا مَاحٍ یَا عَھْمُوشاً مَالَیْمَ مِن تَادَعاً یَا مَقْطَطُوا دَحَایَا مَسْلَمْلَیْسَا یَا مَقْطَطَ لُوْنَ یَا قُوْمَ لُوْنَ یَا مَصَھَارَحَبَشَ یَا سَمَا سَلَحَ یَا مُطَطَا طَفِحَ یَا مُصْطَفِیْ بِحَقِّ طُوْشُوشَائِیْلَ بِحَقِّ اَزْحُضُوْرَائِیْلَ وُرُوقَیَائِیل وُھَمُوزائِیل بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

# (۶) آسیب کو قید کرنے کا طریقہ

سب سے پہلے مندرجہ ذیل عزیمت کی زکوٰۃ ادا کریں، اس کا طریقہ یہ ہے کہ عروج ماہ میں شروع کریں، اور بعد نماز عشاء ۱۲۱ ر مرتبہ روزانہ پڑھیں، چالیسویں دن بزرگانِ دین کو ایصال ثواب کریں، اور کچھ شیرینی بچوں میں تقسیم کریں، بہتر یہ ہے کہ سفید زردہ پکا کر کمسن بچوں کو کھلائیں، خواہ وہ بچے اپنے ہی گھر کے ہوں، اس کے بعد تا عمر اس عزیمت کو ۱۱ مرتبہ روزانہ عشاء کے بعد پڑھتے رہیں۔ عزیمت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سَلک. سَلک. سَلک بَلْكِكَ بَلْكِكَ بَلْكِكَ حَیْدَرَ حَیْدَرَ حَیْدَرَ جَنْگَسْ مَنْگَسْ جَلّو مَلّو بَلّو نَلّو یَا قَھَّارٌ تَفْھَرْتَ بِالْقَھْرِ فِیْ اَلْقَھْرِ قَھَرْتَ یَا قَھَّارٌ یَا جُنُوْكَ حَبِیْبَكَ حَاضِرٌ اَوْرَ دَیْمُ حَاضِرُ شَوَدَ کِيْ تَخْتَ سُلِیْمَانَ اَبِنَ دَاؤُد عَلَیْہِ اَلسَّلَامُ۔ نقش اگلے صفحہ پر ہے:




وقت ضرورت جب کسی جن کو قید کرنا ہو تو اس تختِ سلیمان کو بدھ کے روز صبح چھ بجے دن اور سات بجے کے درمیان لکھیں، پھر نیا چراغ جلائیں، اور تختِ سلیمان والا نقش مریض کے دونوں ہاتھ میں پکڑا دیں، اور مریض اس تخت کو دیکھتا رہے، ان شاء اللہ جن تختِ سلیمان میں دروازہ کی طرف سے داخل ہوگا، اس وقت ایک مضبوط ڈاٹ والا تیار رکھیں، تختِ سلیمان کا دوسرا کونا بوتل کے منہ کے پاس رکھیں، اور عامل ہدایت کرے کہ بوتل میں داخل ہو جاؤ، اس وقت جن بوتل میں داخل ہو جائے گا، علامت یہ ہے کہ بوتل میں دھواں محسوس ہوگا، دھواں محسوس ہوتے ہی مذکورہ آیات تین مرتبہ پڑھ کر بوتل پر ڈاٹ چڑھا دیں، یعنی بوتل کا ڈھکن بند کریں، اس کے بعد اس بوتل کو کسی قبرستان میں گہرا گڈھا کھود کر دفن کر دیں، ڈاٹ چڑھاتے وقت یہی آیت پڑھے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم خَتَمَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِہِمْ وَعَلٰی سَمْعِہِمْ وَعَلٰٓی اَبْصَارِہِمْ غِشَاوَۃٌ وَّلَہُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ وَجَعَلْنَا مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْہِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِہِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰہُمْ فَہُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ۔

# آسیب، جنات خبیث وغیرہ کے بیان میں

## (۱) برائے آسیب، جنات خبیث وغیرہ وغیرہ

اگر کسی شخص کو کوئی آسیب یا خبیث ستاتا ہو یا جن ودیو وغیرہ تنگ کرتا ہو، یا کوئی پری ستاتی ہو، عامل کو چاہیے کہ سب سے پہلے ۱۴۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر پانی لوبان اور سرسوں پر دم کریں، تیل کو مریض کے بدن پر مالش کرائیں، پھر سوتی کپڑے سے پوچھ کر جلا دیں، پانی کو صبح وشام مریض کو پلائیں، لوبان کی دھونی مریض کو دیدیں، اور ۱۴۱ بار نقش لکھ کر مریض کو دیدیں، روزانہ ایک نقش بوتل میں چھوڑیں، اور ایک نقش مریض کے گلے میں ڈال دیں، انشاء اللہ کیسا ہی سخت ہوگا، مریض کو صحت کاملہ اور شفائے عاجلہ نصیب ہوگی۔ نقش سورۂ مزمل کا ہے:

| ۲۹۲۲۰ | ۲۹۲۲۳ | ۲۹۲۲۷ | ۲۹۲۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۹۲۲۶ | ۲۹۲۱۴ | ۲۹۲۱۹ | ۲۹۲۲۴ |
| ۲۹۲۱۵ | ۲۹۲۲۹ | ۲۹۲۲۱ | ۲۹۲۱۸ |
| ۲۹۲۲۲ | ۲۹۲۱۷ | ۲۹۲۱۶ | ۲۹۲۲۸ |

## (۲) برائے آسیب وجنات

اگر کوئی شخص آسیب وجنات کا ستایا ہوا ہو تو آسیب زدہ کا علاج اس نقش سے

کریں، ایک نقش مریض کے گلے میں باندھیں، اور ایک نقش روزانہ متواتر ۷ روز تک پلائیں، اور سرسوں کے تیل پر بھی سورۂ مزمل ۲۱ بار پڑھ کر دم کریں، اور نقش تیل میں ڈالیں، روزانہ آسیب زدہ کے پورے بدن کی مالش کریں، ان شاء اللہ آسیب زدہ کو صحت کاملہ عطا ہوگی۔ نقش یہ ہے:

| ۲۴ | ۲۸ | ۳۱ | ۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۰ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۹ |
| ۱۹ | ۳۳ | ۲۶ | ۲۲ |
| ۲۷ | ۲۱ | ۲۰ | ۳۲ |

مارمیت اذرمیت ولکن اللہ رمیٰ

# (۳) برائے آسیب وجنات

اگر کسی شخص کو آسیب وجنات ستاتا ہو تو اس نقش کو جمعہ کے دن بعد نماز فجر تیار رکھیں، ضرورت پڑنے پر ایک نقش مریض کے گلے میں ڈالیں، اور ۲۱ نقش لکھ کر آسیب زدہ کو دیں، روزانہ ایک نقش ایک بوتل میں ڈال کر اس کا پانی پلاتے رہیں، ان شاء اللہ مریض کو شفاء نصیب ہوگی۔ نقش یہ ہے:

| ۳۹۱۱ | ۳۹۰۴ | ۳۹۰۹ |
|---|---|---|
| ۳۹۰۶ | ۳۹۰۸ | ۳۹۱۰ |
| ۳۹۰۷ | ۳۹۱۲ | ۳۹۰۵ |

# (۴) برائے آسیب وجنات

اگر کسی عامل کے پاس کوئی آسیب زدہ شخص آئے ،تو اس کے داہنے کان میں یہ آیت ۷؍مرتبہ پڑھ کر دم کریں ،وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمَانَ وَأَلْقَيْنَا عَلَىٰ كُرْسِيِّهِ جَسَدًا ثُمَّ أَنَابَ۔ (پارہ نمبر ۲۳)

ان شاء اللہ بھاگ جائے گا ،اگر آسیب دفع نہ ہو تو مریض کے داہنے کان میں اذان پڑھیں ،ان شاء اللہ اس طرح ضرور دفع ہوگا ،اور اگر اس طرح بھی دفع نہ ہو تو پھر بائیں کان میں سورۂ فاتحہ چاروں قل ،آیت الکرسی ،سورہ طارق اور پھر سورۂ حشر کا آخری رکوع پڑھ کر آسیب زدہ پر دم کریں اور یہی آیات تین مرتبہ پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کریں ،اور آسیب زدہ کو تاکید کریں کہ ۲۱؍روز تک برابر اس پانی کو سوتے وقت نہار منہ پینا ہے ،ان شاء اللہ مریض صحت یاب ہوگا ،کتنا ہی سخت آسیب ہوگا ،دفع ہوگا۔

# (۵) برائے آسیب وجنات

اگر جس شخص پر آسیب ،دیو ،پری ،وغیرہ کا اثر ہو تو اس شخص کو چاہیے کہ اس فلیتے کو لکھ کر عشاء کی نماز کے بعد جب لوگوں کی آمد ورفت کم ہو جائے ،تنہائی میں اس چراغ کو سرسوں کا تیل ڈال کر روشن کریں ،اور مریض کو تاکید کردیں کہ وہ چراغ کو دیکھتا رہے ،اسی طرح لگا تار فلیتے ۲۱؍دن تک روشن کرے ،چراغ نہ بدلیں ،چراغ وہی رہے ،البتہ روزانہ فلیتہ بدلتا رہے ،جب فلیتہ جل جائے ،تو چراغ اٹھا کر احتیاط سے

رکھ دیں، اور اگلے دن اسی چراغ میں نیا فلیتہ جلائیں، اس طرح ۲۱/دن تک مسلسل جاری رکھیں، اس عمل کی برکت سے ان شاء اللہ مریض کو آسیب وغیرہ کے اثرات سے کلی طور پر نجات ہوجائے گی۔ فلیتہ کا نقش یہ ہے:

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

## (۶) برائے آسیب وجنات

آیت الکرسی کا نقش ہے، اگر کسی شخص کو آسیب وجنات کا اثر ہے، یا کسی انسان کی بری نظر کا اثر ہوتو اس نقش کو کام میں لائیں، سورہ مزمل گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کریں، اور مریض کو دیدیں، گیارہ روز تک مسلسل جاری رکھیں، اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں، ان شاء اللہ مریض صحت یاب ہوجائے گا۔ نقش یہ ہے:

| ۳۵۵۹ | ۳۵۶۲ | ۳۵۶۶ | ۳۵۵۲ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۶۴ | ۳۵۵۳ | ۳۵۵۸ | ۳۵۶۳ |
| ۳۵۵۴ | ۳۵۶۸ | ۳۵۶۰ | ۳۵۵۷ |
| ۳۵۶۱ | ۳۵۵۶ | ۳۵۵۵ | ۳۵۶۷ |

# (۷) برائے آسیب وجنات

اگر کسی مکان میں آسیب کے اثرات ہو گئے ہوں تو ان کو ختم کرنے کے لیے ۴۱ مرتبہ سورہ مزمل لوبان اور پانی پر دم کریں، پانی کا چھڑکاؤ پورے مکان میں دیں اور لوبان کی دھونی دیں، مندرجہ نقش لکھ کر کالے کپڑے میں پیک کر کے گھر کے جس کمرے میں اثرات محسوس ہوتے ہوں، لٹکا دیں، ان شاء اللہ آسیبی اثرات ختم ہو جائیں گے۔

نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۱۶ | ۹۹۱۹ | ۹۹۲۲ | ۹۹۰۹ |
| ۹۹۲۱ | ۹۹۱۰ | ۹۹۱۵ | ۹۹۲۰ |
| ۹۹۱۱ | ۹۹۲۴ | ۹۹۱۷ | ۹۹۱۴ |
| ۹۹۱۸ | ۹۹۱۳ | ۹۹۱۲ | ۹۹۲۳ |

# (۸) برائے آسیب وجنات

اگر کسی شخص کو آسیب وجنات ستاتا ہو، تو عامل کو چاہیے کہ اس نقش کو ۴۱ عدد لکھ کر مریض کو دیں، اور ۲۱ بار سورہ مزمل پڑھ کر پانی پر دم کریں، پانی صاف نل کا ہونا چاہیے، روزانہ ایک تعویذ پانی میں چھوڑ کر مریض کو تینوں وقت پلائیں، انشاء اللہ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ سورہ مزمل کا نقش اگلے صفحہ پر ہے:

فلیتہ جلائیں۔ اور ۱۱/۱۱ روز کے بعد نقش کا تعویذ بنا کر مکان میں چاروں کونوں میں دفن کرے۔ اور پانچواں نقش تعویذ صدر دروازہ میں دفن کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے جابر ظالم آسیب و جنات خبیث سے چھٹکارا حاصل ہوگا۔ اور اہل خانہ بفضل رب کریم محفوظ و مامون رہیں گے اور اینٹ، پتھر، آگ، گندگی وغیرہ کا مکان میں آنا بند ہوجائیگا۔ مجرب ہے، میرا ذاتی تجربہ ہے۔

وہ عزیمت جو چراغ کے پاس بیٹھ کر پڑھی جائے گی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اَللّٰهُمَّ اَحْرِقْ اَحْرِقْ احرِقْ ابن مردود ومطرود ملعون رَا کِدْ دَرْخَانَهْ فَلَاں بِنْ فلاں سَنْگْ وَکُلُوْخْ وَخِشَتْ مِنِّیْ اَنْدَازَدْ وَبِحَقِّ مَافِیْ هٰذَالنَّقْشِ اَبْجَدْ وَبِحَقِّ مُحَمَّدْ مُصْطَفٰی صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبِحُرْمَةِ اِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلُ اللّٰهِ وَبِحَقِّ سُلَيْمَانَ بِنْ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامِ وَبِحَقِّ عَلٰی اَسَدِ اللّٰهِ الْغَالِبِ وَبِحَقِّ اِبْرَاهِيْمَ بِنْ مُحَمَّدٍ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَبِحُرْمَةِ اِبْرَاهِيْمِ بْنِ اَدْهَمْ بَلْخِیْ وَبِحُرْمَةِ اِبْرَاهِيْمَ خَوَّاًوَبِحَقِّ خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَاعِزْرَائِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامِ يَاصَاحِبَ النَّارِ وَالْمَوْتِ وَالْقَهْرِ وَيَاقِلْمَا ميم ویاسرا کیتائیل بحق اهطمغشذ اقبض واحرق رو کسے که سنگ وکلوخ مسی اندازد واز نوع مسی انجامد بحرمة صفات جلال وحضرت ذالجلال والقهر والقبض والحفص والالهٔ

وبحرمة حروف آتشی وبدوج آتشی وبحق ساعة الزمل والمریخ
سوخة گردذ وشکستر بتودو اسئلک یاشدید القوی یاشدید
البطش ویاذالبطش الشدیدۂ یاقاھرُ یا قھار یاعزیز یاجبارُ
یامتکبرُ ویاقابضُ یاخافضُ مایامزمل یا کبیرُ یاجمیلُ یاقوی
یامتین یاممیت یامنتقم یامقسط یامانع ان تدفع وتحرق ایں
بخت لعین را کم سنگ وکلوخ وخشت مسی اندازد وایذامسی
رساند یاذالعزۃ ذالجلال بگیر ایں ملعون راھد بحر محروقه
مقیدساخته ودست وپاشکسته حواله یکے ازمردماں اھل ایں
خدمت کن بحرمة یک مرد غوث صاحب اخیار عبدالرحمٰن
قطب عالم وقطب الاقطاب وعبدالرحیم وامطاب قطب العالم
کلیه موجودات وسه اوتادور جاله سبعه که هریک جاحافظ
ملکیت وخضر علیہ السلام وچھل ابدال وھفتاردتن غازی وچھل نفر
نجباء وھفتادتن نقباوچھار رکن عالم که خافظان ارض
اندوسی صد عماد الدین وسی صدِ جمال الدین وصد لبثت
ودومرد جھانگیر وطالفه عشقیه له ھمیر ساعت ایں ملعون
بسوزد بحق یابدوح تبدوحت بالبدوح وابدوح فی البدوح
بدوملک یابدوح۔

نوٹ: عزیمت مندرجہ بالا دعا پڑھتے رہیں اور سامنے چراغ جلتا رہے۔

الٰہی بحرمۃ ابراھیم ۷۸۶ بن محمد رسول اللّٰہ

[illegible]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۰۰۵ | ۱۲۵۰۱۸ | ۱۲۵۰۱۵ | ۱۲۵۰۱۲ |
| ۱۲۵۰۱۶ | ۱۲۵۰۱۱ | ۱۲۵۰۰۶ | ۱۲۵۰۱۷ |
| ۱۲۵۰۱۰ | ۱۲۵۰۱۳ | ۱۲۵۰۲۰ | ۱۲۵۰۰۷ |
| ۱۲۵۰۱۹ | ۱۲۵۰۰۸ | ۱۲۵۰۰۹ | ۱۲۵۰۱۴ |

[illegible]

الٰہی بحرمۃ ابراھیم خلیل اللّٰہ

## (۶۷) برائے آسیب وجنات خبیث

اگر کسی کو آسیب خبیث، پریاں، دیو وغیرہ ستاتا ہو تو یا سحر سفلی وعلوی ہو تو صاف کاغذ پر یا ہرن کی جھلی پر لکھ کر مریض کے گلے میں اور مکان کی دیوار پر لگائے اور ۱۴ بار اصحابِ کہف کے ناموں کو پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مکان میں چھینٹے دیوے اور مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ مریض اور مکان ہر قسم کے آسیب خبیث وجنات دیو پری وغیرہ کے اثر سے محفوظ وسلامت رہے گا۔ اور مکان میں خوش حالی اور خیر وبرکت ہوگی۔ اصحاب کہف کے نام یہ ہیں۔

یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا کَشْفُوْطَطْ اَذْرَ قُطْیُوْنَسْ بوانس بوس کلبھم قطمیر وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْھَا جَآئِرٌ وَلَوْشَآءَ لَھَدَاکُمْ اَجْمَعِیْنَ۔ نقش اگلے صفحہ پر ہے:

| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

## (۶۸) برائے آسیب وجنات

اگر عامل مریض پر آسیب وجن کو حاضر کرنے کے بعد اسے حکم دے کہ وہ اس مریض کا پیچھا چھوڑ کر ہمیشہ کے لئے چلا جائے اگر آسیب وجن عامل کا حکم بجالائے تو بہتر ورنہ عامل ذیل کا عمل بجالائے، یہ عمل جملہ قسم کے جنات وشیاطین اور آفات وبلیات کے دفع کرنے کے لئے انتہائی کامیاب وبے خطا ثابت ہوتا ہے۔ عمل کی ترکیب اس طرح پر ہے کہ عامل کسی کھلے منہ کے برتن میں پانی ڈال کر برتن کو آگ پر رکھے اور جب پانی خوب گرم ہوجائے تو بلاخوف وخطر کے حیدری کے کلمات تلاوت کرتا ہوا برتن کے کھولتے ہوئے پانی سے ایک چلو بھر لے کر مریض کے منہ اور اس کے تمام جسم پر چھینٹے مارے۔ دعاء حیدری کے کلمات یہ ہیں:

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَامَعْشَرَ الْاَرْوَاحِ الْمَعْلُوْمَاتِ وَاَصْحَابَ الصَّلَاحِ وَالرِّمَاحِ الْمَحْدُوْدَاتِ وَارِكَابَ الرِّيَاحِ مِنَ السَّمَآءِ اِلَى الْاَرْضِ وَاَصْحَابُ الْبُرُوْقِ وَالْقُبُوْرِ

وَاَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ بِالْاِسْمِ الْعَظِيْمِ وَالْكَلِمَاتُهُ الْكَرِيْمِ مَوْلَانَ وَمَوْلَاكُمْ اَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيٍّ عليه السلام اِبْنِ اَبِيْ طَالِبٍ اِمَامَ الْمُتَّقِيْنَ وَفَارِسُ الْمُجَاهِدِيْنَ وَلَيْثَ الْمُوَحِّدِيْنَ وَقَاتِلُ الْمُشْرِكِيْنَ وَوَصِيِّ رَسُوْلِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ عَزَمْتُ عَلَيْكَ يَمْظَهَرَ الْعَجَائِبِ وَمُظْهَرَ الْغَرَائِبِ بِاِسْمِ الذُّكُوْرِ الْمَذقبُوْرِ فِي اللَّوْحِ الْمَسْطُوْرِ وَهِيَ يَاوَلِيُّ يَااِيْلِيْسَاه يَاعَلِيُّ فَاَغْثِنَا يَامَوْلِيْنَا صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامَهُ عَلَيْكَ فِيْ قَضَاءِ حَاجَاتِنَا وَخَلِّمْنَا مِنْ جَمِيْعِ الْكُرُبَاتِ وَاَعْصِمْنَا مِنْ جَمِيْعِ الْاٰفَاتِ وَالْبَلِيَّاتِ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ خَيْلِهِمْ وَاَتْبَاعِهِمْ وَاَعْوَانِهِمْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ وَانْصُرْنَا يَانَاصِرَ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ عَلٰى تَبْلِيْغِ مُوَادِنَا وَسَخِّرْلَنَا كُلَّ اَرْوَاحُ الْعَالِيَاتُ الطَّاهِرَاتُ الْوَحَا اَلْحَجَلْ بِحَقِّ حَقِكَ وَبِحَقِّ بَنِيِّكَ وَبِحَقِّ رَبِّكَ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ۔

عامل کے اس عمل کو بجالاتے ہی آسیب وجن آہ وبکاء اور فریاد کرنے لگے گا کہ میں جلا، میں خاک ہوا۔ مجھے معاف کردیا جائے۔ عامل آسیب وجن کی اس غوغا آرائی کی طرف کوئی توجہ نہ دے بلکہ اپنا عمل جاری رکھے۔ یہاں تک کہ جب آسیب وجن فریاد کرتا ہوا عامل کے قدموں میں آپڑے اور اس بات کا پختہ وعدہ کرے کہ وہ دوبارہ اب کبھی بھی مریض کے قریب تک نہیں بھٹکے گا تو عامل عمل کو ترک کردے اور مریض کو حصار سے باہر نکال لائے، مریض کے حصار سے باہر آتے ہی آسیب وجن اس کا جسم

چھوڑ کر بھاگ جائے گا۔ چنانچہ آسیب کے جاتے ہی مریض غشی کھا کر زمین پر گر پڑے گا اور اس کے کچھ دیر بعد اسے خود ہی غش سے افاقہ ہو جائے گا۔ آسیبی تسلط کے ختم ہوتے ہی مریض اپنے آپ کو صحت مند توانا اور تندرست محسوس کرنے لگے گا۔ اس جگہ احتیاط وانتباہ کے طور پر یہ بتا دینا ضروری ہے کہ عمل کے لئے اور عمل کے وقت عامل کے علاوہ جو شخص بھی برتن کے کھولتے ہوئے پانی میں ہاتھ ڈالے گا اس کا ہاتھ جل اٹھے گا لیکن عمل کی برکت وقوت سے عامل کو یہ کھولتا اور ابلتا ہوا پانی عام ٹھنڈے پانی کی طرح محسوس ہوگا۔ جبکہ عمل کے بعد عامل بھی اس پانی میں ہاتھ نہیں ڈال سکے گا کیونکہ عمل کی تاثیر ختم ہوتے ہی عامل کے لئے بھی دوسرے لوگوں کی طرح وہ پانی گرم اور جلا دینے والی قوت کا حامل بن جاتا ہے اس لئے عامل بھی سوائے عمل کے ازراہ تماشہ کبھی بھی اس عمل کا مظاہرہ نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا اور گرم پانی اسے بھی جلا ڈالے گا۔

## (۶۹) برائے آسیب وجنات حفاظت

اگر کسی شخص کو آسیب یا جن ستاتا ہو کسی بھی صورت سے بعض نہ آتا ہو اور کوئی بھی تدبیر کام نہ آتی ہو تو عامل کو چاہئے کہ اس عہد نامہ کو کام میں لائے۔ اور آسیب زدہ ہو یا سحر زدہ ہو یا خبیث زدہ ہو تو ایسی صورت میں عامل کو چاہئے کہ عرق گلاب ایک بوتل لوبان کوئی کا تیل لیکر سورۂ مزمل ۴۱ بار اور عہد نامہ ۱۱ بار پڑھ کر دم کریں اور مریض کو دیں۔ صبح دوپہر شام مریض کو پلائیں اور لوبان کی دھونی مریض کو دیں۔ اور تیل کو مریض کے پورے بدن پر مالش کرائیں اور ایک سفید کاغذ پر عہد نامہ کو زعفران

سے لکھ کر مریض کے گلے میں یا کمر میں یا بازو پر نیلے کپڑے میں پیک کر کے باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے آسیب خبیث جنات وسحر جادو ٹونہ ابطال سے محفوظ رہے گا۔

## (۷۰) برائے آسیب و جنات یا چڑیل

اگر کسی کو آسیب و جنات یا بھوت یا چڑیل ستاتا ہو تو اس نقش کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر مریض کے گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب و جنات بھوت پریاں دیو خبیث یا چڑیل سے محفوظ رہے گا۔ نقش یہ ہے:

انما صنعوا کید ساحر ولا یفلح السّاحر حیث انی اُھوسانا ھوما ابو ھوما ھیا اشر اھیا وحقطبھا من کل شیطان الرجیم فاللّٰہُ خیر حافظاً وھو ارحم الراحمین اللّٰھُم بحرمت یملیخا مکسلمینا کشفوطط کشافطیونس اذا فطیونس نیبیونس بوانس بوس وکلبھم قطمیرواھم مدنینھم افونس وعلیٰ اللہ قصد السبیل ومنھا جَائِرٌ اللّٰھم احفظ ھٰذہٖ لدارواھلھا ومن کل مودوصارٍ ووالم وواجع یاحافظ یاحافظ یاحافظ برحمتک یاارحم اراحمین وصلی اللّٰہُ علیٰ خیر خلقہ محمد واللّٰہُ رحیم بارک وسلم۔ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۲۴ / ۸ | ۱۰۲۷ / ۶ | ۱۰۳۰ / ۴ | ۱۰۱۷ / ۲ |
| ۱۰۲۹ / ۲ | ۱۰۱۸ / ۴ | ۱۰۲۳ / ۶ | ۱۰۲۸ / ۸ |
| ۱۰۱۹ / ۶ | ۱۰۳۲ / ۸ | ۱۰۲۵ / ۲ | ۱۰۲۲ / ۴ |
| ۱۰۲۶ / ۴ | ۱۰۲۱ / ۲ | ۱۰۲۰ / ۸ | ۱۰۳۱ / ۶ |

# (۷۲) برائے آسیب وجنات چڑیل

اگر کسی شخص کو آسیب جنات وغیرہ ستاتا ہو بہت تنگ کرتا ہو تو عامل اس نقش کو کام میں لائے مریض مرنے کے قریب ہو ہر تعویذ ناکام ہو رہی ہو تو اس نقش کو جمعرات کو لکھ کر مریض کو دیں نقش کو پانی میں گھول کر اس کے تمام جسم پر مالش کرائیں اور دوسرا نقش مریض کو پینے کے لئے دیں اور تیسرے نقش کو فلیتہ بنا کر نئے چراغ میں جلائیں مریض چاہے لیٹا ہو یا بیٹھا ہو کم سے کم آدھے گھنٹے تک چراغ کو غور سے دیکھیں۔ نقوش یہ ہیں:

نقش اول پوچھا مارنے والے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۴۷۴۹ | ۳۵۴۷۵۲ | ۳۵۴۷۵۶ | ۳۵۴۷۴۲ |
| ۳۵۴۷۵۵ | ۳۵۴۷۴۳ | ۳۵۴۷۴۸ | ۳۵۴۷۵۳ |
| ۳۵۴۷۴۴ | ۳۵۴۷۵۸ | ۳۵۴۷۵۰ | ۳۵۴۷۴۷ |
| ۳۵۴۷۵۱ | ۳۵۴۷۴۶ | ۳۵۴۷۴۵ | ۳۵۴۷۵۷ |

دوسرا نقش پینے کے واسطے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۲۴ | ۱۵۳۲۷ | ۱۵۳۳۰ | ۱۵۳۱۷ |
| ۱۵۳۲۹ | ۱۵۳۱۸ | ۱۵۳۲۳ | ۱۵۳۲۸ |
| ۱۵۳۱۹ | ۱۵۳۳۲ | ۱۵۳۲۵ | ۱۵۳۲۲ |
| ۱۵۳۲۶ | ۱۵۳۲۱ | ۱۵۳۲۰ | ۱۵۳۳۱ |

تیسرا نقش فلیتہ کرے یا چراغ میں لکھے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۵۴۴ | ۱۸۵۴۷ | ۱۸۵۵۰ | ۱۸۵۳۶ |
| ۱۸۵۴۹ | ۱۸۵۳۷ | ۱۸۵۸۳ | ۱۸۵۴۸ |
| ۱۸۵۳۵ | ۱۸۵۵۲ | ۱۸۵۴۵ | ۱۸۵۴۲ |
| ۱۸۵۴۶ | ۱۸۵۴۱ | ۱۸۵۳۹ | ۱۸۵۵۱ |

# (۷۳) برائے آسیب وجنات خبیث، سحر جادو، کالا جادو یہ حصار حفاظت جان

یہ حصار آزمودہ ہے، یہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے ہر طرح انسان کو محفوظ و مامون بناتا ہے۔ اگر کسی جنگل میں اس حصار کو کرے تو چیونٹیاں تک اس حصار میں داخل نہیں ہوسکتیں سفر میں ڈاکوؤں، چوروں کا خطرہ ہو تو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے، کسی کو آنکھ اٹھا کر دیکھنے کی جرأت نہیں ہوسکتی یا شہر یا بستی میں وبا پھیل گئی ہے۔ اس حصار کو پڑھ کر آپ جتنی جگہ حصار میں لیں گے۔ بحکمِ خدا وہ جگہ ہر بلا، آسیب، جنات، خبیث، پریاں، نظر بد، ہر بیماری اور ہر وبا سے محفوظ رہے گی۔ غرضیکہ ہر قسم کے خطرات کے وقتِ ضرورت محافظ کا کام دے گی۔ یہ عطیہ بزرگان دین کا عطیہ ہے۔ حصار یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ والشَّمْسُ وَالْقَمَرُ وَالنُّجُوْمُ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمْرِهٖ اَلَالَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ۔

گرد من گرد خانہ من وگرد فرزند من وگرد دوستان من حصار شود، ونگہدار باشی وخبردار باشی بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام وبحق اِشْرَاهِياً وَبِحَقِّ عَلِيْقاً اَنْتَ تَعْلَمُ وَبِحَقِّ مَافِيْ قُلُوْبِهِمْ وَبِحَقِّ لَآاِلٰهَ اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وبِحَقِّ يَامُؤْمِنُ يَامُهَيْمِنُ۔

اول وآخر درود تنجینا ۱۱/۱۱ مرتبہ پڑھ کر یہ حصار پڑھ کر اپنے چاروں

طرف لکیر کھینچ لے یادم کرلے۔ درود تنجینا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَحْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتُقْضِىْ لَنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِى الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْئٍ قَدِيْرٌ۔

## (۷۴) برائے آسیب، جنات، خبیث سحر جادو

اگر اس نقش ذیل آیۃ الکرسی کا ہے خواب میں ڈرنے یا ڈراؤنے خواب سے حفاظت کے لئے اور ہر قسم کی آفت اور ہر قسم کی بلا سے محفوظ رہنے کے لئے بہت مفید ہے جملہ آسیب و جادو ہر قسم کے جادو سے بچنے کے لئے بہت مجرب ہے۔ نقش کو موم جامہ کرکے پاک کپڑے میں سی کر، عورت کے گلے میں ڈالے اور مرد اور بچہ کے بازو پر باندھے۔ نقش آیۃ الکرسی کا مندرجہ ذیل ہے:

| ۳۵۱۵ | ۳۵۱۸ | ۳۵۲۱ | ۳۵۰۸ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۲۰ | ۳۵۰۹ | ۳۵۱۴ | ۳۵۱۹ |
| ۳۵۱۰ | ۳۵۲۳ | ۳۵۱۶ | ۳۵۱۳ |
| ۳۵۱۷ | ۳۵۱۲ | ۳۵۱۱ | ۳۵۲۲ |

# (۷۵) برائے آسیب وجنات کالا سفلی جادو اور نظر بد

اگر کسی کو آسیب، جنات کالا سفلی سحر جادو اور نظر بد سے صحت کے لئے بہت مفید ہے اگر صبح وشام سفید چینی کی رکابی (پلیٹ بغیر پھول والی سادہ) پر لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائے اور ایک کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے عمدہ کپڑے میں سی کر چاندی کے تعویذ میں رکھ کر اگر عورت ہو تو گلے میں اور مرد کے بازو پر باندھیں۔ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۱۴۱ | ۲۱۱۴۴ | ۲۱۱۴۷ | ۲۱۱۳۴ |
| ۲۱۱۴۶ | ۲۱۱۳۵ | ۲۱۱۴۰ | ۲۱۱۴۵ |
| ۲۱۱۳۶ | ۲۱۱۴۹ | ۲۱۱۴۲ | ۲۱۱۳۹ |
| ۲۱۱۴۳ | ۲۱۱۳۸ | ۲۱۱۳۷ | ۲۱۱۴۸ |

# علم الاعداد

## مریض ٹھیک ہوگا یا نہیں

مریض کے نام کے اعداد نکالیں پھر اس کی ماں کے نام کے اعداد نکالیں پھر اس دن کے اعداد نکالیں جس دن اس سوال کا جواب مطلوب ہو۔ ان سب کو جمع کر لیں پھر اس میں ''مدد یا عالم الغیب'' کے اعداد ۱۲۴۳ بھی شامل کر لیں۔ اس کے بعد اس ٹوٹل کو ۳ سے تقسیم کر دیں تقسیم کے بعد اگر ایک بچے تو مریض ٹھیک ہو جائے گا لیکن مرض طویل ہوگا اگر دو بچیں تو مریض بہت جلد ٹھیک ہو جائے اگر کچھ بھی نہ بچے تو مریض کی جان کو خطرہ درپیش ہے۔

مثال۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| مریض کا نام | سرفراز احمد | اعداد | ۶۰۱ |
| والدہ کا نام | سلمہ خاتون | // | ۱۱۹۲ |
| سوال کا دن جمعہ | // | // | ۱۱۸ |
| مدد یا عالم الغیب | // | // | ۱۲۴۳ |
| | | ٹوٹل | ۳۱۵۴ |

۳)۳۱۵۴(۱۰۵۱
۳
۱۵
۱۵
۴
۳
۱

ایک بچنے کا مطلب یہ ہے کہ مریض کو صحت تو نصیب ہو جائے گی، انشاء اللہ لیکن جس مرض میں وہ مبتلا ہے وہ مرض طول پکڑے گا۔

# تشخیص ۔ دوا سے فائدہ ہوگا یا نہیں؟

دواؤں کے نام اور ان کے اعداد نکال کر جمع کرے اور اس میں مریض اپنا اور اپنے ماں باپ دونوں کا نام بھی شامل کرے اور اس مرض کے اعداد بھی شامل کرے جس میں وہ مبتلا ہے۔ اس کے بعد مجموعۂ اعداد کو ۳ر سے تقسیم کر دے اگر تقسیم کے بعد ۲ر بچیں تو دوا سے کچھ فائدہ ہوگا۔ اگر ایک باقی رہے تو دوا سے زیادہ فائدہ ہوگا۔ اگر صفر بچے تو دوا نقصان دہ بنے گی۔ مثلاً سلیم ابن کلیم زہرہ نے بخار کی حالت میں یہ دریافت کرنا چاہا کہ سہ شنبہ (بروز منگل) کو ایول سے فائدہ ہوگا یا نہیں۔ تو اس کی ترکیب یہ ہوگی۔

اعداد سلیم زہرہ کلیم

" سہ شنبہ

" بخار

" ایول

```
۳)۱۷۲۹(۵۷۶
   ۱۵
   ---
   ۲۲
   ۲۱
   ---
   ۱۹
   ۱۸
   ---
    ۱
```

ایک بچنے کا مطلب یہ ہے کہ دوا زیادہ فائدہ پہونچائے گی۔

# علم الاعداد کے ذریعہ مرض کی تشخیص

مرض کی تشخیص علم الاعداد کے ذریعہ بھی کی جاتی ہے اور تجربہ کی کسوٹی پر یہ تشخیص بالکل درست ثابت ہوتی ہے طریقہ اس کا یہ ہے کہ مریض کے نام اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد لیں۔ اور اس دن کے اعداد لیں، جس دن تشخیص کر رہے ہیں۔ تاریخ و سن کے اعداد بھی لیں۔ تاریخ و سن اور دن کے اعداد انگریزی حساب سے لیں۔ تاریخ پیدائش معلوم ہو تو وہ بھی لکھیں۔ ورنہ عمر کتنی ہے وہ لکھیں اس میں قانون کے ۴۰۰ اعداد بھی جمع کر لیں۔ ٹوٹل کو ۴ سے تقسیم کریں۔ تقسیم کے بعد اگر ایک باقی رہے تو جسمانی مرض سمجھیں ۲ باقی رہیں تو نظر بد خیال کریں۔ ۳ باقی رہیں تو آپسی اثرات خیال کریں اور اگر صفر بچے تو سمجھیں کہ جادو کرایا گیا ہے۔ مثلاً خلیل احمد ابن زاہدہ خاتون کو اپنے بارے میں معلوم کرنا ہے۔ اس نے سوال جمعہ کے دن ۱۵ مئی ۱۹۹۷ء کو کیا۔

خلیل احمد ۸ جون ۱۹۶۵ء میں پیدا ہوا تھا

| | | | |
|---|---|---|---|
| نام کے اعداد | ۷۲۳ | والدہ کے نام کے اعداد | ۱۰۷۹ |
| دن کے اعداد | ۱۱۸ | تاریخ کے اعداد | ۱۵ |
| مہینہ نمبر | ۵ | سن | ۱۹۹۷ |
| | | میزان | ۳۹۳۷ |

۴)۴۳۸۵(۱۰۹۶
۴
۳۸
۳۶
۲۵
۲۴
۱

# در بیان ازالۂ سحر

سحر کے بارے میں تصدیق، تسنید تو عام فہم ہے اور علماء صلحاء اور صوفیاء وبزرگان دین نے بہت کچھ لکھا ہے کتاب کے طول کو مدنظر رکھتے ہوئے محفوظ وسلامت رہنے کی کچھ تدابیر تحریر کرتا ہوں جیسا کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ لبید بن عاصم یہودی نے آقائے نامدار جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر سحر کر دیا تھا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بیمار ہو گئے تھے۔ کچھ راویوں کے مطابق چھ ماہ بیمار رہے کچھ روز بعد آپ نے خواب میں دو فرشتوں کو دیکھا تو ایک فرشتہ نے دوسرے فرشتہ سے سوال کیا کہ جناب رسول اللہ کو کیا بیماری ہے؟ اس فرشتہ نے جواب دیا کہ جادو ہے۔ پہلے فرشتہ نے پوچھا کہ سحر وجادو کس نے کیا ہے تو دوسرے فرشتہ نے جواب دیا کہ لبید بن عاصم یہودی نے کیا ہے، پہلے فرشتہ نے کہا کس طرح اور کس چیز میں کیا ہے، دوسرے فرشتہ نے جواب دیا کہ آپ کے بالوں میں اور کنگھی کے دندان میں کمان کی ذرہ کی سی بارہ گرہ لگا کر اور کھجور کے غلاف میں رکھ کر دروازہ کے سامنے پانی کی جگہ یعنی کنویں میں پتھر کے نیچے دفن کیا ہے جب صبح ہوئی تو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کنویں پر گئے اور ہمراہیوں میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ساتھ تھے اس جادو کو کنویں سے نکال لائے فتح الباری میں لکھا ہے کہ جب اس جادو کو نکالا تو اس میں سید الکونین شفیع المذنبین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شکل وصورت موم کی بنا رکھی تھی۔ اور اس میں سوئیاں لگی ہوئی تھیں جوں جوں سوئی اس میں

سے نکالتے تھے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو آرام آتا جاتا تھا۔ اور بالوں میں گرہ لگائی ہوئی تھی جو کہ ہرگز نہ کھل سکتی تھی۔ پس حضرت جبرئیل امین علیہ السلام معوذتین لیکر نازل ہوئے اور جبرئیل نے فرمایا کہ اس معوذتین میں بارہ آیتیں ہیں ان کو پڑھ کر ان بالوں پر دم کرو ان شاء اللہ تعالیٰ بارہ گرہ کھل جائیں گے۔ معوذتین کا ورد جاری تھا اور گرہ کھل رہی تھیں یہاں تک کہ بارہ گرہ کھل گئیں اور حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو آرام وسکون ہو گیا۔ (روایت صحیح بخاری شریف، فتح الباری)

# سحر جادو کے وجود پر قرآن وسنت سے دلائل

ترجمہ: اور ان (ہزلیات) کے پیچھے لگ گئے جو سلیمان کے عہد سلطنت میں شیاطین پڑھا کرتے تھے۔ اور سلیمان نے مطلق کفر کی بات نہیں کی بلکہ شیطان ہی کفر کرتے تھے کہ لوگوں کو جادو سکھاتے تھے اور ان باتوں کے بھی (پیچھے لگ گئے) جو شہر بابل میں دو فرشتوں یعنی ہاروت پر اتری تھیں۔ اور وہ دونوں کسی کو کچھ نہیں سکھاتے تھے، جب تک یہ نہ کہہ دیتے کہ ہم تو (ذریعۂ) آزمائش ہیں تم کفر میں نہ پڑو، غرض لوگ ان سے ایسا (جادو) سیکھتے، جس سے میاں بیوی میں جدائی ڈال دیں اور اللہ کے حکم کے سوا وہ اس (جادو) سے کسی کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتے تھے۔ اور کچھ ایسے (منتر) سیکھتے جو ان کو نقصان ہی پہنچاتے اور فائدہ کچھ نہ دیتے اور وہ جانتے تھے کہ جو شخص ایسی چیزوں (یعنی سحر اور منتر وغیرہ) کا خریدار ہوگا، اس کا آخرت میں کچھ حصہ نہیں اور جس چیز کے عوض انہوں نے اپنی جانوں کو بیچ ڈالا، وہ بری تھی۔ کاش وہ (اس بات کو) جانتے۔

(سورۃ البقرہ آیت ۱۰۲)

قَالَ مُوْسٰٓى اَتَقُوْلُوْنَ لِلْحَقِّ لَمَّا جَآءَكُمْ اَسِحْرٌ هٰذَا وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُوْنَ۔ (سورۃ یونس آیت ۷۷)

ترجمہ: موسیٰ نے کہا کیا تم حق کے بارے میں، جب وہ تمہارے پاس آیا، یہ کہتے ہو کہ یہ جادو ہے، حالاں کہ جادوگر فلاح نہیں پائیں گے۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔ (سورہ یونس آیت ۸۲۔۸۱)

ترجمہ: جب انہوں نے (اپنی رسیوں اور لاٹھیوں کو) ڈالا تو موسیٰ نے کہا کہ جو چیزیں تم (بنا کر) لائے ہو، جادو ہے اللہ تعالیٰ ابھی اس کو نیست و نابود کر دے گا اللہ تعالیٰ شریروں کے کام سنوارا نہیں کرتا اور اللہ تعالیٰ اپنے حکم سے سچ کو سچ ہی کر دے گا، اگرچہ گنہ گار برا ہی مانیں۔

فَاَوْجَسَ فِیْ نَفْسِهٖ خِيْفَةً مُّوْسٰى قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى وَاَلْقِ مَا فِیْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى۔ (سورہ طٰہٰ آیت ۶۹۔۶۷)

ترجمہ: (اس وقت) موسیٰ نے اپنے دل میں خوف محسوس کیا ہم نے کہا خوف نہ کرو بلاشبہ تم ہی غالب ہو۔ اور جو چیز (یعنی لاٹھی) تمہارے داہنے ہاتھ میں ہے۔ اسے ڈال دو کہ جو کچھ انہوں نے بنایا ہے، اس کو نگل جائے گی۔ جو کچھ انہوں نے بنایا ہے (یہ تو) جادوگروں کے ہتھکنڈے ہیں اور جادوگر جہاں جائے گا، فلاح نہیں پائے گا۔

ترجمہ: اور (اس وقت) ہم نے موسیٰ کی طرف وحی بھیجی کہ تم بھی اپنی لاٹھی ڈال دو، وہ فوراً (سانپ بن) کر جادوگروں کے بنائے ہوئے سانپوں کو (ایک ایک) کر کے نگل جائے گی۔ (پھر) تو حق ثابت ہوگیا اور جو کچھ فرعونی کہتے تھے۔ باطل ہوگیا اور وہ مغلوب ہو گئے اور ذلیل ہو کر رہ گئے۔ اور (یہ کیفیت دیکھ کر) جادوگر سجدے میں گر پڑے (اور) کہنے لگے کہ ہم جہاں کے پروردگار پر ایمان لائے یعنی موسیٰ اور ہارون کے پروردگار پر۔ (سورۃ الاعراف آیت ۱۱۷۔۱۲۲)

ترجمہ: کہو کہ میں صبح کے مالک کی پناہ مانگتا ہوں، ہر چیز کی برائی سے جو اس نے پیدا کی۔ اور شب تاریک کی برائی سے جب اس کا اندھیرا چھا جائے۔ اور گنڈوں پر (پڑھ پڑھ) کر پھونکنے والیوں کی برائی سے اور حسد کرنے والے کی برائی سے جب وہ حسد کرنے لگے۔ (سورۂ فلق)

امام قرطبیؒ فرماتے ہیں کہ وَمِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الۡعُقَدِ سے مراد جادو کرنے والیاں ہیں جو دھاگے میں گرہ لگاتے ہوئے پھونک مارتی ہیں، جب جادو کرنا چاہتی ہیں۔ (تفسیر قرطبی جز ۲۰ صفحہ ۲۵۷)

حافظ ابن کثیرؒ اسی آیت کے متعلق فرماتے ہیں کہ حضرت مجاہدؒ، حضرت عکرمہؒ، حضرت حسنؒ، حضرت قتادہؒ، اور ضحاکؒ، تمام کا قول ہے کہ اس سے مراد جادو کرنے والیاں ہیں۔ (تفسیر ابن کثیر جز ۴ صفحہ ۵۷۳)

ابن جریرؒ طبری بھی وہی فرماتے ہیں جو قرطبیؒ نے فرمایا ہے اور قاسمی کا بھی یہی قول ہے۔ (تفسیر القاسمی جز ۱۰ صفحہ ۳۰۲)

# ایک شبہ اور اس کا جواب

مازریؒ فرماتے ہیں کہ اس حدیث کو بدعتیوں نے ٹھکرایا ہے، وہ کہتے ہیں کہ منصب نبوت کے منافی ہے۔ اس لئے کہ (سرور کونین محمد صلی اللہ علیہ وسلم) کو خیال آنا کہ جبرئیل علیہ السلام آئے حالاں کہ وہاں جبرئیل آئے تھے اور اسی طرح وحی کا خیال آنا حالاں کہ وحی نہ آتی تھی۔

جواب: یہ جو کہا ہے کہ انہوں نے سب باطل ہے، یقیناً اس لیے کہ دلیل رسالت کی معجزہ ہوتا ہے جو کہ (رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم) کہ صداقت ہے احکام اللہ کی طرف سے (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) پر نازل ہوتی ہے، دلیل ہے آقائے نامدار جناب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے معصوم ہونے پر بھی دلیل ہے۔ اور جو لوگ اس کے خلاف دلائل قائم کرتے ہیں وہ سب باطل ہیں۔ (زادالمسلم جزء ۴ صفحہ ۲۲۱)

ابوالجکنی یوسفؒ فرماتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر مرض کا واقع ہونا بسبب سحر کے منصبِ نبوت پر ذرا بھی نقصان نہیں پہنچاتا۔ اس لیے کہ مرض انبیاء کرام کو آتی رہتی ہے۔ یہاں سے معلوم ہوا کہ (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) کو جو معلوم ہوتا تھا کہ یہ کام (امورِ دنیا سے) کیا ہے حالاں کہ نہیں کیا ہوتا تھا۔ پھر تمام کا تمام مرض ختم ہو گیا کہ اللہ تعالیٰ نے جادو اور جادو کی جگہ سے آگاہ فرما دیا جو نکال دیا گیا۔ اس لیے رسالت میں ان تمام باتوں سے کوئی نقص نہیں آتا کیونکہ مرضوں میں سے ایک مرض ہے یہ جادو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عقل پر مسلط نہیں ہوا تھا بلکہ ظاہری جسم کے ساتھ خاص تھا کہ

خیال آتا تھا۔کسی کام کا مثلاً بیویوں کے پاس جانا حالاں کہ نہیں کیا تھا اس کو اور یہ مرض کی حالت نقصان دہ نہیں ہے۔(الصارم البتار فی التصدی للسحرۃ الاشرار صفحہ ۳۷)

ابوالجکنی یوسفؒ فرماتے ہیں کہ اس شخص سے تعجب ہے کہ سرکار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں اس مرض کو بوجہ جادو کے نقص گمان کرتا ہے حالانکہ قرآن حکیم میں صراحتاً مذکور ہے حضرت موسیٰ کے قصہ میں کہ ان کا عصا (لاٹھی) ان کے سامنے ایسی معلوم ہوتی تھی کہ ایک بڑا سانپ ہے جو دوڑ لگاتا ہے پھر وہ لاٹھی ہو جاتا ہے۔

سورہ طٰہٰ کی آیت ۶۸ تا ۷۰ پڑھیں، ان آیات میں تفصیل موجود ہے اور کسی بھی اہلِ علم اور اہلِ عقل نے یہ نہیں کہا کہ جادوگروں کی لکڑیاں اور رسیاں جو پہلی بار سانپ کی شکل اختیار کرتی تھیں تو حضرت موسیٰ کی نبوت میں نقص ڈالتی تھیں۔

# جادو کے بارے میں علماء کے اقوال

خطابیؒ فرماتے ہیں کہ کچھ نادان لوگوں نے سحر کا انکار کیا ہے اور جادو کی حقیقت کو جھٹلایا ہے مگر بیشک جادو ثابت ہے اور اس کی حقیقت موجود ہے اور جادو کی حقیقت پر اکثر لوگوں نے عرب سے، فارس سے، ہندوستان سے اور رومیوں نے بھی جادو کے اثبات پر اتفاق کیا ہے حالاں کہ اہلِ زمین افضل ہیں اور علم وحکمت کے لحاظ سے بہتر ہیں اور اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں یُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ (البقرہ آیت ۱۰۲) اور اس سے پناہ مانگنے کا حکم دیا وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ (سورہ فلق آیت ۴) اور جادو کے بارے میں رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم سے اتنی حدیثیں آچکی ہیں کہ ان کا

انکار ممکن نہیں۔(شرح السنۃ جزء ۱۲ صفحہ ۱۸۸)اور اللہ تعالیٰ کا فرمان فرعون کے جادو گروں کے قصہ میں وَجَآءَ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ۔ اور سورہ فلق، مفسرین کا اتفاق ہے اس سورہ کا سببِ نزول تھا لبید بن عاصم کا جادو کرنا جیسا کہ بخاری و مسلم سے عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالىٰ عَنْهَا قَالَتْ۔۔۔۔۔۔ کہ جادو کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک یہودی بنی زریق سے جس کو لبید بن عاصم کہا جاتا تھا۔ آخر حدیث تک۔ اور اسی حدیث میں ہے کہ جب جادو کا اثر ختم ہوا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''بے شک اللہ نے مجھے شفا بخشی'' اور شفا بیماری کے بعد ہوتی ہے اور مرض کے زائل ہونے کے بعد ہوتی ہے۔ پس معلوم ہوا کہ جادو کی حقیقت ہے اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جادو کے وجود اور اس کے واقع ہونے کی خبر دینے سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ جادو کی حقیقت ہے اور اس پر اہلِ حل وعقد کا اجماع ہے اور ان کے اجماع کو توڑ نہیں سکتے۔ بعض ادنیٰ درجہ کے لوگ معتزلہ سے اور ان کی مخالفت اہلِ حق سے۔

قرطبیؒ فرماتے ہیں کہ جادو شائع اور مشہور ہوا پہلے زمانے میں اور لوگ اس کی باتیں کرتے تھے۔ مگر نہ تو صحابہ کرامؓ اور نہ تابعینؒ نے اس سے انکار کیا۔

(تفسیر قرطبی جزء ۲ رصفحہ ۴۲)

مازنیؒ فرماتے ہیں کہ جادو ایک مثبت امر ہے اور اس کی حقیقت ہے جیسے کہ اور چیزوں کی اور اس کا اثر مسحور پر ہوتا ہے۔ جو لوگ اس کے برخلاف گمان کرتے ہیں کہ اس کی حقیقت نہیں ہے، یہ صرف ان کے خیالاتِ باطلہ ہیں اور کچھ حقیقت نہیں۔ اور جو بھی ذکر کیا اس کو سب باطل ہے اس لیے کہ ذکر کیا اس کو اللہ تعالیٰ نے اپنی کتابِ کریم

ہیں اور وہ سیکھتا ہے اور جادو کفر ہے اور تحقیق وہ تفریق ڈالتا ہے درمیان میاں بیوی کے۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جادو والی حدیث میں ہے کہ وہ چند چیزیں تھیں، جو دفن کی گئیں اور نکالی گئیں اور تمام امور ایسے نہیں جن کی حقیقت نہ ہو۔ اور کس طرح سیکھا جاسکتا ہے، جس کی حقیقت ہی نہ ہو۔ اور کہا کہ یہ بات عقل سے دور نہیں کہ خلافِ عادت کرے اللہ تعالیٰ وقت جھوٹ بولنے بات میں یا جسموں کے ملانے یا قوئی میں ملانا ایسی ترتیب پر کہ سوائے جادوگر کے دوسرے کو علم نہ ہو۔ اور جو شخص مشاہدہ کرتا ہے اجسام کا جو کہ قاتل ہے جیسے زہریلی ادویہ اور مشاہدہ کرتا ہے امراض میں فائدہ دینے والی ادویہ کا اور یہ بعید نہیں عقل سے کہ جادوگر طاقتور علم یا کلام ہلاک کرنے والی یا تفریق ڈالنے والے جادو میں منفرد ہوتا ہے۔ (زاد المسلم جزء ۴ر صفحہ ۲۲۵)

نوویؒ فرماتے ہیں کہ صحیح بات یہی ہے کہ جادو ایک حقیقت ہے اور اسی پر جمہور علماء کا مکمل اتفاق ہے اور دلالت کرتی ہے اسی پر کتاب اللہ اور سنتِ صحیحہ مشہورہ۔

(فتح البار جزء ۱۰ر صفحہ ۲۲۲)

# سحر زدہ کی پہچان

ہر بیماری اپنی علامات سے پہچانی جاتی ہے۔ علامات نہ ہوں تو بیماری کا پتہ نہیں چل سکتا۔ جادو لا علاج ہرگز نہیں ہے یہ اور بات ہے کہ علاج ذرا صبر آزما ہے۔ ذیل میں سحر زدہ پر جادو کے بد اثرات سے جو علامات ظاہر ہوتی ہیں۔ درج کی جاتی ہیں تا کہ آپ مسحور کی پہچان کر سکیں۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ آپ سحر زدہ کا جسمانی علاج

کرتے رہیں کیوں کہ سحر زدہ کا شافی علاج روحانی علم سے ہی کیا جا سکتا ہے اس لیے علامات سے آگاہی ضروری ہے۔ علامات سحر مندرجہ ذیل ہیں

(۱) ایک سحر زدہ انسان یا جادو زدہ فرد کا زندگی کے معاملات میں رویہ بالکل ایسا ہوتا ہے جیسا کہ شوگر اور دل کے مریض کا یعنی مریض چڑ چڑا اور بہت زیادہ حساس ہو جاتا ہے۔ بات بات پر رونے دھونے اور لڑنے جھگڑنے کے لئے تیار رہتا ہے ذہنی طور پر بے زاری کا شکار اور ہر اس شے سے جو کچھ روز قبل اسے پسند تھی۔ نفرت کرنے لگتا ہے۔

(۲) شیطانی اعمال اسے بہت اچھے معلوم ہونے لگتے ہیں اور ماضی کے کردار اسے پسند آنے لگتے ہیں۔ ہر برا کام اسے اچھا لگنے لگتا ہے۔ وہ ماضی کی طرف بار بار لوٹ جاتا ہے اور جن سے اسے کبھی رغبت رہی ہو، انہیں شدت سے یاد کرنے لگتا ہے اور مستقبل کے بہت سے خواب اور بہت سے خدشات اسے گھیرتے ہیں یعنی اگلے پچھلے اعمال میں شیطان اسے الٹا پلٹا دیتا ہے۔

(۳) مریض خود کو بد قسمت جاننے لگتا ہے اور اللہ تعالیٰ کی رحمت سے مایوس ہو کر کفر کی راہ اختیار کر لیتا ہے۔ تمام اچھے کام ایک ایک کر کے چھوٹ جاتے ہیں اور بُرے کاموں میں اضافہ ہونے لگتا ہے۔

(۴) مریض کو کچھ سمجھایا جائے تو وہ سمجھنے کے لئے تیار نہیں ہوتا۔ ہر بات رد کرتا ہے اور پاگلوں کی طرح شیطانی اعمال کی طرف رجوع کرتا ہے۔

(۵) مسحور پر جب جادو کا حملہ ہوتا ہے تو اس کی سانس اکھڑ جاتی ہے اور دل زور زور سے دھڑکنے لگتا ہے۔ ایسے میں مریض کے دل پر ہاتھ رکھ کر دیکھا جا سکتا ہے کہ وہ کس قدر قابو

سے باہر ہورہا ہے۔ اگر پورے گھر میں جادو کا اثر ہوتو ہر ایک لڑنے مرنے پر اتر آتا ہے۔

(۶) مسلسل جادو کے زیرِ اثر رہنے والے مریضوں کے بال اترنے لگتے ہیں یہاں تک کہ بعض گنجے ہوجاتے ہیں۔

(۷) جادو سے بعض اوقات مریض بالکل پاگل ہوجاتا ہے اور اپنا ذہنی توازن کھو بیٹھتا ہے۔

(۸) جادوزدہ شخص کا نماز میں دل نہیں لگتا یا نماز میں دل لگا نہیں پاتا۔

(۹) جادوزدہ گھر میں اگر جانور یا پرندے ہوں تو ان کے بھی بال و پر جھڑنے لگتے ہیں اور گھر پر جادو کے شدید حملے کی صورت میں وہ کھانا پینا یکسر ترک کردیتے ہیں اور چند روز بیمار رہ کر مر جاتے ہیں۔ بعض اوقات کپڑوں یا دیواروں پر خون کے چھینٹے بھی نظر آتے ہیں۔

(۱۰) اگر سحر زدہ مریض کوئی لائق طالب علم ہو یا طالبہ ہو تو علم کے حصول سے اس کی دلچسپی ختم ہوجاتی ہے۔ دماغ سست رہنے لگتا ہے اور بعض اوقات تو بالکل الٹ جاتا ہے۔ کالجوں اور یونیورسٹیوں میں ایسے جادوزدہ طالب علم اچانک آنا بند کردیتے ہیں۔ اور یہ سمجھنے لگتے ہیں کہ وہ علم حاصل کرنے کے قابل نہیں رہے۔ یوں وہ امتحان میں ناکام ہوجاتے ہیں۔ بالخصوص مقابلے کے امتحانوں میں اس قسم کی صورتِ حال بار بار دیکھنے میں آتی ہے۔

(۱۱) جادوزدہ مرد، عورت، کے سر میں مسلسل درد رہتا ہے جو ادویات سے ٹھیک نہیں ہوتا۔ جسم انتہائی تھکا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ تھکاوٹ کا احساس بہت ہی زیادہ

ہوجاتا ہے۔ صبح اٹھ کر بھی تازگی کا احساس نہیں ہوتا۔ نیند نہ آنے کی شکایت بھی اکثر پیدا ہوجاتی ہے یا پھر ضرورت سے زیادہ نیند آتی ہے اور اہم کام نہیں ہو پاتے۔ گردن کے پچھلے حصے پر بوجھ اور کھینچاؤ رہتا ہے اور بائیں طرف کی پسلیاں گرفت زدہ محسوس ہوتی ہیں بعض اوقات جسم بہت بھاری ہوجاتا ہے اور ہڈیوں میں درد کی شکایت پیدا ہوجاتی ہے طبیعت عموماً شدید بیزار اور سست رہتی ہے۔

(۱۲) گھر کے سنسان اور تاریک کونوں اور کمروں سے خوف محسوس ہوتا ہے ان تاریک جگہوں پر رکنے سے یہ تین چیزیں محسوس ہوتی ہے۔

(الف) جسم میں عجیب سی سرسراہٹ اور سر کو چڑھتی ہوئی چیونٹیاں سی۔

(ب) جسم کے بائیں جانب بوجھ یا عجیب سی حرارت۔

(ج) سر کے بال سرکتے محسوس ہوتے ہیں۔ جسم اور آواز دونوں بھاری ہوجاتے ہیں۔

(۱۳) گھر میں عجیب سی بو پھیلی رہتی ہے۔ بعض اوقات ایسی بدبو کے جھونکے آتے ہیں کہ جیسے کوئی زخمی پٹیاں کھول رہا ہو اور بعض اوقات گندگی کی بھی بدبو آتی ہے۔

(۱۴) جسم سے جب ہوا سی گزرتی محسوس ہو یعنی ایسا لگے کہ جسم جالی دار سی کوئی شے ہے اور سرسراہٹ کے ساتھ کوئی ہوا سی یا تو اس میں داخل ہورہی ہے یا گزر رہی ہے تو سمجھ لیں کہ جادو کا حملہ اپنے عروج پر ہے۔

(۱۵) اذان سے قبل سخت نیند کا غلبہ ہوتا ہے اور جسم تھکاوٹ سی اور بخار سا ظاہر کرتا ہے۔

(۱۶) حملے کی شدت میں مسحور گھر کی اشیاء توڑنے لگتا ہے، گھر کے افراد پر برسنا اور سخت زبان میں بولنا شروع کر دیتا ہے۔ ایسا شخص بات بات پر جھگڑا کرنے لگتا ہے اور عجیب فساد پیدا ہو جاتا ہے۔

(۱۷) مسحور مریض کا چہرہ سخت تنا ہوا اور رنگ زرد ہو جاتا ہے۔ اس سے رحم اور سمجھ بوجھ رخصت ہو جاتی ہے کمزور بھی طاقتور بن جاتا ہے۔ ایسے مریض کو اگر بدکلامی کرنے پر مارا پیٹا جائے تو اسے کوئی تکلیف محسوس نہیں ہوتی اور اس کا مزاج اور برہم ہو جاتا ہے۔ پھر جادو کا حملہ دور ہو جانے کے بعد مریض پشیمان اور افسردہ ہو جاتا ہے۔

(۱۸) جس شخص پر جادو کیا گیا ہو، اس کے معدے میں مسلسل درد رہنا اس بات کی علامت ہے کہ اسے جادو کا عمل پلایا گیا ہے یا کھلایا گیا ہے۔

## جادو کیسے کرایا جاتا ہے

(۱) جادو علوی ہو یا سفلی، اس کے بہت سے طریقے رائج ہیں۔ جادو کو کسی پر واقع کرنے کے ایک نہیں لاتعداد طریقے ہیں، عام طور پر کھانے پینے کی چیزوں میں کوئی سفلی عمل کرادیا جاتا ہے اور پھر وہ چیز کسی کو کھلا پلا دی جاتی ہے۔ یہ چیز جس کے جسم میں داخل ہو جاتی ہے، اپنا اثر دکھاتی ہے۔ اور ایسے جادو کا، جو کھانے پینے کی چیزوں کے ذریعہ ہوا ہو، علاج کرنا بھی دشوار ہو جاتا ہے کیوں کہ کھانے پینے کی چیزوں کی وجہ سے مسحور پانی مریض کے رگوں و ریشے میں سرایت کر جاتا ہے اور خون بن کر رگوں میں دوڑنے لگتا ہے۔

ہے اور جوں جوں وقت گزرتا ہے، اس کی صحت گرتی چلی جاتی ہے اور اس کا روزگار تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔ اور کبھی کبھی مریض مسحور جان بحق ہو جاتا ہے۔

(۸) بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ موت اور زندگی کا مالک اللہ تعالیٰ ہے اور جب یہ بات مسلم ہے کہ موت جب ہی آئے گی جب اللہ تعالیٰ چاہے گا تو پھر کسی کے مارنے سے یا کسی کے جادو کرانے سے کوئی کیسے مرسکتا ہے یہ بات بظاہر بہت خوشنما اور قرین عقیدہ معلوم ہوتی ہے لیکن حقیقتاً اس بات میں کوئی کیا کرے گا، اس کے نتائج سامنے آ کر رہیں گے۔ اور یہ نتائج نظامِ خداوندی کا ہی کا ایک جزء ہونگے، ہم نے آج تک کسی بھی صاحب عقیدہ انسان کو کرفیو کے دور میں یہ کہتے ہوئے نہیں سنا کہ گھر سے باہر چلو، کرفیو سے کیا ہوتا ہے۔ گولی تو جب ہی لگے گی جب اللہ تعالیٰ چاہے گا؟ کوئی شخص خواہ کتنا ہی راسخ العقیدہ ہو، زہر کا پیالہ یہ سمجھ کر نہیں پیتا کہ جب تک اللہ تعالیٰ نہیں چاہے گا، زہر اثر انداز نہیں ہوگا۔ اسباب کی اس دنیا میں اللہ تعالیٰ کی قدرت کی بڑائی اور فوقیت اپنی جگہ لیکن اسباب باذن اللہ ہر ہر معاملے میں اثر انداز ہوتے ہیں۔ آگ باذن اللہ جلاتی ہے، تلوار باذن اللہ کاٹتی ہے، تریاق باذن اللہ حیاتِ نو عطا کرتا ہے، زہر باذن اللہ بدن کو گلا دیتا ہے۔ اسی طرح جادو اور کالا جادو سفلی جادو علم بھی باذن اللہ انسان کو ضرر پہنچاتا ہے اور کبھی کبھی جان بھی لے لیتا ہے۔ اور صحیح بات یہ کہ موت کاتبِ تقدیر نے سحر و جادو کے ذریعہ لکھ دی ہے، اس کی موت سحر و جادو کے ذریعہ واقع ہوتی ہے۔ خواہ وہ سحر و جادو کو مانتا ہو یا نہ مانتا ہو، اگر کوئی زہر کی سمیت کا قائل نہیں ہوتا تب

بھی زہر اس کو نقصان پہونچانے میں کوئی کسر نہیں چھوڑتا۔

(۹) جادو کے صرف یہی طریقے رائج نہیں ہیں جن کا ہم نے ذکر کیا ہے ان کے علاوہ بھی ہزاروں طریقے ہیں جن کے ذریعہ آفتیں برپا کی جاتی ہیں۔

## تشخیص۔ اگر جادو ہے تو کس طرح ہوا ہے

اگر مسحور کے بارے میں یہ معلوم کرنا ہو کہ جادو کس طرح ہوا ہے تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ مسحور کے نام اور والدہ کے نام کے نمبر ترتیب نمبر مہینہ تاریخ وسن عدد یوم جمع کرکے اس میں ۳۶۰/ کا اضافہ کرے۔ اور کل مجموعے کو ۹/ سے تقسیم کردیں۔ تقسیم کے بعد مندرجہ ذیل نقشے سے کیفیت معلوم کریں۔ نقش یہ ہے:

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | صفر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آگ میں دفن کیا گیا ہے | کسی درخت پر لٹکایا گیا ہے | کسی نہر میں دبایا گیا ہے | زمین میں دفن کیا گیا ہے | آگ میں دفن تھا اب نہیں ہے | ہوا میں معلق تھا۔ اب نہیں ہے | کھانے پینے کی چیز کے ذریعہ ہوا ہے | زمین میں مدفون تھا اب نہیں ہے | جادو کا اثر باقی ہے لیکن جادو کا ثبوت مٹ چکا ہے |

# جادو کرنے والا مرد یا عورت

اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ جادو کرنے والا مرد ہے یا عورت تو مذکورہ اعداد میں ۳۶۰/ کے بجائے ۳۵۹/ شامل کر کے ۹/ سے تقسیم کرو، تقسیم کے بعد جو عدد باقی رہے اس کی تفصیل درج ذیل نقشے میں دیکھو۔ نقش یہ ہے:

| ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مرد داڑھی نہیں ہے | مرد | مرد | مرد داڑھی نہیں ہے | عورت | عورت | عورت | عورت | مرد داڑھی والا |

# یہ جادو کس طرح کا ہے؟

# علوی، سفلی، جناتی کالا جادو یا بذریعہ کالا علم

جب یہ معلوم کرنا ہو کہ فلاں شخص پر سحر کس طرح کا ہے، سب سے پہلے مریض کے اعداد لیں۔ پھر اس کے ماں باپ دونوں کے اعداد اس میں جمع کر لیں۔ پھر اس میں ۶۷۳/ کا اضافہ کریں پھر اس دن اور تاریخ و ماہ وسن کے اعداد لیں۔ جب یہ معلومات کرنا چاہتے ہوں۔ اسی ساعت کے اعداد بھی لیں جس ساعت میں سوال کر رہے ہوں۔ پھر اس مجموعے کو ۴/ سے تقسیم کریں۔ تقسیم کے بعد اگر ایک باقی رہے تو علوی سحر ہے اگر ۲/ باقی رہے تو سفلی سحر ہے۔ اگر ۳/ باقی رہیں تو جناتی سحر ہے۔ اگر صفر بچے

توکالے علم کے ذریعہ جادو ہوا ہے۔

## مثال:

اگر آپ کو زید ابن حارثہ خالد کے بارے میں دیکھنا ہو کہ کس طرح کا سحر ہوا ہے اور یہ معلومات ۴رجون ۱۹۹۷ء کو جمعہ کے دن ساعتِ زہرہ میں حاصل کرنی ہوں تو اس طرح دیکھیں گے۔

| | |
|---|---|
| اعداد زید ابن حارثہ خالد | ۱۳۷۰ |
| اعداد قانون | ۶۷۳ |
| تاریخ | ۴ |
| ماہ | ۶ |
| سن | ۱۹۹۷ |
| عدد ساعت زہرہ | ۲۱۷ |
| یوم جمعہ | ۱۱۸ |
| ٹوٹل | ۴۳۸۵ |

۴)۴۳۸۵(۱۰۹۶
۴
۰۳۸
۳۶
۲۵
۲۴
۱

ایک بچنے کا مطلب ہے کہ علوی سحر ہے

# (۱) برائے سحر یا جادو

اگر کسی شخص پر جادو کردیا جائے تو اس کو جادو سے نجات دلانے کے لئے سو مرتبہ روزانہ سورہ فلق اور سو مرتبہ ناس پڑھیں۔ لگاتار ۴۰ر دن تک یہ دونوں سورتیں قرآن حکیم کی آخری سورتیں ہیں اور یہ اس وقت نازل ہوئی تھیں، جب سرکار صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک یہودی نے جادو کردیا تھا اور اس جادو سے متاثر ہوکر آپ علیل ہو گئے تھے، اس وقت فرشتوں نے باذن اللہ صحیح رہنمائی کی تھی اور طاس جادو کا توڑ بتایا تھا اور اس رہنمائی سے فخر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو سحر سے نجات مل گئی تھی۔ اس بات سے اندازہ ہوتا ہے کہ جب فخر انبیاء سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم پر جادو کیا جاسکتا ہے تو کسی بھی انسان پر جادو کردینا آسان ہے۔

اگر مذکورہ سورتوں کا روزانہ سو مرتبہ پڑھنا ممکن نہ ہو تو پھر ان دونوں سورتوں کو تین سو مرتبہ پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کر کے رکھ لیں اور روزانہ اس پانی کو دن میں دو بار مریض کو پلاتے رہیں، صبح شام ایک ہفتے کے بعد پھر اس طرح بوتل تیار کرلیں، اس طرح چھ بوتلوں پر دم کر کے چھ ہفتوں تک پلاتے رہیں اور کوئی سا بھی ایک نقش مریض کے گلے میں ڈالیں۔ ان نقوش کی تاثیر الگ الگ ظاہر ہوتی ہے۔

سورۂ فلق کا نقش حرفی اگلے صفحہ پر ہے زیر زبر لگانے کی ضرورت نہیں۔

۷۸۶

| قل اعوذ | برب الفلق | من شر ما خلق | ومن شر |
|---|---|---|---|
| غاسق | اذا | وقب | ومن |
| شر | النفثت | فی العقد | ومن |
| شر | حاسد | اذا | حسد |

نقش عددی ملاحظہ فرمائیں:

۷۸۶

| ۲۱۶۱ | ۲۱۷۵ | ۲۱۷۲ | ۲۱۶۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۷۳ | ۲۱۷۶ | ۲۱۶۲ | ۲۱۷۴ |
| ۲۱۶۶ | ۲۱۷۰ | ۲۱۷۷ | ۲۱۶۳ |
| ۲۱۷۶ | ۲۱۶۴ | ۲۱۶۵ | ۲۱۷۱ |

یہ دونوں نقش خصوصیت کے ساتھ اسی جادو میں اثر انداز ہوتے ہیں جو سفلی ہو۔

سورۂ ناس کا نقش حرفی یہ ہے۔ زیر زبر لگانے کی ضرورت نہیں۔

سورۂ ناس کا نقش اگلے صفحہ پر ہے:

| قل اعوذ برب الناس | ملك الناس | اله الناس | من شر الوسواس الخناس |
|---|---|---|---|
| ملك الناس | اله الناس | من شر الوسواس الخناس | الذى يوسوس |
| اله الناس | من شر الوسواس الخناس | الذى يوسوس | فى صدور الناس |
| من شر الوسواس الخناس | الذى يوسوس | فى صدور الناس | من الجنة والناس |

سورۂ ناس کا عددی نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۱۳۱۶ | ۱۳۳۰ | ۱۳۲۷ | ۱۳۲۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲۸ | ۱۳۲۲ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۹ |
| ۱۳۲۱ | ۱۳۲۵ | ۱۳۳۲ | ۱۳۱۸ |
| ۱۳۳۱ | ۱۳۱۹ | ۱۳۲۰ | ۱۳۲۶ |

یہ نقش خاص طور سے ان مریضوں کے لئے مفید ہے، جو جناتی جادو کا شکار ہوں، دونوں سورتوں کے مشترکہ نقوش یہ ہیں، نقش حرفی اگلے صفحہ پر ہے۔

سورۂ فلق اور سورۂ ناس کا مشترکہ نقش حرفی یہ ہے:

| قل اعوذ برب الفلق | فی صدور الناس | الہ الناس | اذا حسد |
|---|---|---|---|
| من شر الوسواس الخناس | حاسد | من شر ما خلق | الذی یوسوس |
| من شر | قل اعوذ برب الناس | والناس | ومن شر غاسق اذا وقب |
| من الجنة | ومن شر النّفّٰثٰت | فی العقد | ملک الناس |

دونوں سورتوں کا عددی نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۳۴۸۵ | ۳۴۹۹ | ۳۴۹۶ | ۳۴۹۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۴۹۷ | ۳۴۹۲ | ۳۴۸۶ | ۳۴۹۸ |
| ۳۴۹۱ | ۳۴۹۴ | ۳۴۰۱ | ۳۴۸۷ |
| ۳۴۰۰ | ۳۴۸۸ | ۳۴۹۰ | ۳۴۹۵ |

مریض کو پینے کے لئے یہ نقش دیں:

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ۴۶۴۹ | ۴۶۴۳ | ۴۶۵۱ |
| ۴۶۵۰ | ۴۶۴۸ | ۴۶۵۴ |
| ۴۶۴۴ | ۴۶۵۲ | ۴۶۴۷ |

ماہرین عامل کا ایک معمول یہ بھی رہا ہے کہ انھوں نے سحر زدہ یا آسیب زدہ لوگوں کا علاج ان دونوں سورتوں سے اس طرح بھی کیا ہے کہ سورۂ فلق کا نقش داہنے بازو پر باندھا ہے اور سورہ ناس کا نقش بائیں بازو پر باندھا ہے اور دونوں سورتوں کا مشترکہ نقش مریض کے گلے میں باندھا ہے، پینے کے لیے ۴۰ تعویذ دونوں سورتوں کا مشترکہ نقش دیا ہے، جو مثلث اوپر بنایا گیا ہے بعض تجربہ کار عاملین کا یہی طریقہ رہا ہے، بندہ خاکسار حسینی صاحب کا یہی طریقہ معمول رہا ہے۔ میں اپنے مریضوں کو سورہ معوذتین کے نقش مریض کے عنصر کے اعتبار سے دیا کرتا تھا۔ اس کا بھی زبردست فائدہ سامنے آتا ہے، مریض کا مزاج آبی ہے تو اس کو آبی چال سے نقش دینا چاہئے۔ لیکن راقم الحروف کا اپنا آتشی چال سے لکھے گئے نقش بھی طرح کے لوگوں کے لئے مفید ثابت ہوتے ہیں۔ بندہ خاکسار کا یہی تجربہ رہا ہے۔ بہت سے مریض کو فائدہ ہوا ہے۔

## (۲) برائے سحر جادو

اگر کوئی شخص سحر زدہ ہو سحر ہنود یا سحر یہودی یا سحر بنگالہ یا سحر سفلی یا علوی کی زد

میں ہوتو اس سورۂ فلق اور سورۂ ناس کا دونوں ایک ہی میں نقش ہے،گلاب وزعفران سے تھیں ۱۴۱ر عدد مریض کودیں اورسورۂ مزمل سات نل کا پانی لیکر دم کریں،مریض کو صبح دوپہر شام اسی پانی میں تعویذ کوڈال کر پلائیں اور ایک نقش مریض کے گلے میں ڈالیں۔نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۳۴۹۳ | ۳۴۹۶ | ۳۴۹۹ | ۳۴۵۸ |
|---|---|---|---|
| ۳۴۹۸ | ۳۴۸۶ | ۳۴۹۲ | ۳۴۹۷ |
| ۳۴۸۷ | ۳۵۰۱ | ۳۴۹۴ | ۳۴۹۱ |
| ۳۴۹۵ | ۳۴۹۰ | ۳۴۸۸ | ۳۵۰۰ |

# (۳) برائے سحر جادو

اگر شخص پر جادو کا اثر ہوگیا ہوتواس کے واسطے ان آیات کو دریا کے پانی پر پڑھ کردم کرے اور یہ آیت ۱۰۱ر مرتبہ پڑھے اور پلائے گیارہ روز تک اور اسی پانی سے غسل کرادے ان شاء اللہ تعالیٰ مسحور کو صحت کامل اور شفائے عاجل ہوگی۔وہ آیات یہ ہیں:

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَاجِئْتُمْ بِهِ السِّحْرَ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَايُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ۔ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْكَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَاكَانُوْا يَعْمَلُوْنَ فَغُلِبُوْا

هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ قَالُوْا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ مُوْسٰى وَهَارُوْنَ۔ وَاِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سَاحِرٍ وَلَايُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى۔ بِحَقِّ اَهْيًا اَشْرَا هِيًا۔

## (۴) برائے سحر جادو

اگر کوئی شخص سحر زدہ ہو تو اس کے گلے میں وہ تین سورتیں لکھ کر باندھے، جن میں "ک" نہیں ہے وہ تین سورتیں (۱) سورۂ عصر (۲) سورۂ قریش (۳) قل اعوذ برب الفلق ہیں، انکو لکھے، بروز دوشنبہ بعد نماز عصر کے اور گلے میں باندھے اور اکیس اکیس مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائے یا کھانے پر دم کر کے کھلائے ان شاء اللہ سحر زدہ سفلی، علوی، عطائی، سیفی سے چھٹکارا پائے گا اور مریض صحتیاب ہوگا یہ مجرب ہے۔

## (۵) برائے سحر جادو

اگر کسی شخص پر سحر سفلی یا علوی یا عطائی یا سیفی کے اثرات ہوں تو اس آیت متبرکہ کو لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالے اور اکیس تعویذ چینی کی طشتری میں لکھ کر دھو کر صبح وشام پلائے۔ یا سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر دھو کر پلائے ان شاء اللہ سحر زدہ کو صحت کامل شفائے عاجل ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں:

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم۔ فَلَمَّا اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَاجِئْتُمْ بِهِ السِّحْرَ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَايُصْلِحُ عَمَلَ

الْمُفْسِدِيْنَ۔ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔

# (۶) برائے سحر جادو

سحر سفلی ہو یا علوی یا سفی یا عطائی یا اہل ہنودی یا سامری یا یہودی یا نصرانی یا بنگالہ ہر قسم کے سحر کا مکمل اور جامع دفعیہ ہے خواہ کتنا ہی قوی ہو، یا شیاطین جنات وآسیب کا اثر ہو اس عمل سے ان شاء اللہ تعالیٰ زائل ورفع ہوگا۔ ترکیب یہ ہے کہ کورا دیا لا دے اور سورۂ یٰسین شریف کا نقش لکھے اور دھونی لوبان وصندل سفید وسرخ کی دیوے اور سورۂ یٰسین شریف ۱۴۱ مرتبہ بنیت دفع سحر فلاں بن فلاں کے پڑھے یا دفع جنات وشیاطین فلاں بن فلاں کے پڑھے اور مریض کے سامنے زمین پر دیئے کو مارے تا کہ ریزہ ریزہ ہو جائے ان شاء اللہ تعالیٰ سحر زدہ وآسیب زدہ صحتیاب ہو جائے گا اور ساحر ہلاک ہوگا یا مبتلائے آلام ہو کر معافی کا خواستگار ہوگا وہ نقش سورۂ یٰسین شریف کا یہ ہے جو کہ سکورے پر لکھا جائے گا۔

نقش سورۂ یٰسین شریف یہ ہے:

جبرئیل ۷۸۶ میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۳۹۰۵ | ۵۳۹۱۹ | ۵۳۹۱۶ | ۵۳۹۱۳ |
| ۵۳۹۱۷ | ۵۳۹۱۲ | ۵۳۹۰۶ | ۵۳۹۱۸ |
| ۵۳۹۱۱ | ۵۳۹۱۴ | ۵۳۹۲۱ | ۵۳۹۰۷ |
| ۵۳۹۲۰ | ۵۳۹۰۸ | ۵۳۹۱۰ | ۵۳۹۱۵ |

# (۷) برائے سحر جادو

اگر کوئی مریض سحر زدہ ہو تو چاہئے کہ لاوے اکیس درختوں کے پتے جو کہ ...
ہوں اور ہر ایک پتے پر سات مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ
الْعَظِیْمِ۔ پڑھ کر دم کر کے اور ان پتوں کو پانی میں پکائیں اور سحر زدہ کو اس پانی سے
سات روز غسل کرائیں ان شاء اللہ سات روز میں مکمل کاٹ ہو جائے گا۔ بعد ایک بڑی
پانی پر اور سرسوں کے تیل پر ۲۱، ۲۱ مرتبہ "لَاحَوْلَ" پڑھ کر دم کریں اور سحر زدہ کو اس
روز تک پانی پلائے اور اکیس روز تک تیل کی مالش کرائے ان شاء اللہ تعالیٰ مکمل صحت و
کامل شفائے عاجل ہوگی۔

# (۸) برائے سحر جادو

اگر مریض پر سحر، جادو، ٹونہ، ٹوٹکا ابطال وغیرہ کے اثرات ہوں تو اس مریض کو
زمین پر چت لٹائے اگر مریض عورت ہو تو موٹا کپڑا مریض کے اوپر ڈالیں، اگر مریض مرد
ہو تو تن کے کپڑوں کے علاوہ اوپر کوئی اور کپڑا نہ ہو عامل ایک چاقو لے کر (جو کہ پورا
لوہے کا ہو) سورہ قل اعوذ برب الفلق و قل اعوذ برب الناس ۷۰۷ مرتبہ پڑھ کر دم کرے
اور سحر زدہ کے سر سے پیر تک پھیرتا ہوا لائے اور زمین پر چاقو کی نوک سے اس طرح سات
مرتبہ پڑھ کر چھری یا چاقو پر دم کر کے لکیر بنائے، سات لکیریں پوری ہو جانے کے بعد پھر
سحر زدہ کو الٹا منھ کے بل لٹائے اور چاقو پڑھ کر سحر زدہ جسم کے اوپر سے پھیرتا ہوا ...

تک لائے اور سات لکیروں کو کاٹے۔ اسی طرح تین مرتبہ کاٹے، پہلے دن کی کاٹ مکمل ہوئی اسی طرح سات روز تک تک عمل کرے ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا سحر کٹ جائے گا اور مریض صحت یاب ہوگا مجرب ہے۔

لکیروں کے نشانات اس طرح ہیں:

## (۹) برائے سحر جادو

اگر کوئی سحر جادو کی لپیٹ میں ہو تو سورۂ یٰسین ۲۱/ بار اور سورۃ فاتحہ ۴۱/ بار اور سورہ مزمل ۱۴/ بار پڑھ کر پانی پر دم کر دیں۔ اور اول و آخر درود شریف بھی پڑھیں۔ اور پانی پر دم کر دیں۔ اس پانی سے زوال کے وقت سحر جادو زدہ کو زمین میں گڑھا کھود کر نہلائیں اور اس پانی سے لگاتار تین روز تک زوال کے وقت سحر زدہ کو نہلاتے رہیں اور یہی پانی غسل کے بعد پلاتے رہیں۔ ان شاء اللہ سحر جادو سے نجات ملے گی۔

## (۱۰) برائے سحر جادو

اگر کوئی شخص سفلی سحر کا شکار ہو تو اس کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل نقش مریض کے

گلے میں ڈالے اور اس نقش کو ۲۱؍عدد گلاب وزعفران سے لکھ کر تازہ پانی پر سورۂ مزمل ۱۴۱؍مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں پڑھے ہوئے پانی میں لگاتار ۲۱؍روز (دن) تک پلائی۔ انشاءاللہ ۲۱؍دن میں سفلی سحر سے نجات ملے گی۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۱ | ۲۵۹۴۷ | ۲۵۹۴۴ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹۴۵ | ۷ | ۲ | ۲۵۹۴۶ |
| ۶ | ۲۵۹۴۲ | ۲۵۹۴۹ | ۳ |
| ۲۵۹۴۸ | ۴ | ۵ | ۲۵۹۴۳ |

# (۱۱) برائے سحر جادو

اگر کسی کو جادو سحر سفلی ہو یا جناتی اس سے نجات حاصل کرنے کے لئے اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور نقش کو گلاب وزعفران سے لکھ کر روزانہ ایک نقش کا پانی مریض کو دن میں تین مرتبہ پلائیں۔ ان شاءاللہ ۲۱؍روز میں ہی آرام ملے گا۔

نقش یہ ہے:

| ۵۸۶ | ۵۹۹ | ۵۹۶ | ۵۹۳ |
|---|---|---|---|
| ۵۹۷ | ۵۹۲ | ۵۸۷ | ۵۹۸ |
| ۵۹۱ | ۵۹۴ | ۶۰۱ | ۵۸۸ |
| ۶۰۰ | ۵۸۹ | ۵۹۰ | ۵۹۵ |

# (۱۲) برائے سحر جادو

اگر کوئی شخص سحر کا شکار ہو جائے اور اس آیت کریمہ کو سفید کاغذ پر زعفران اور گلاب دو عدد تحریر کریں ایک تعویذ بنا کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور سورۂ مزمل ۱۴۱؍

بار پڑھ کر پانی پر دم کریں پڑھے پانی میں گھول کر صبح وشام مریض کو پلائیں ۲۱ روز تک مسلسل جاری رکھے ان شاء اللہ تعالیٰ سحر اثر ختم ہو جائے گا۔ اور مریض کو صحت کاملہ حاصل ہوگی۔ آیاتِ کریمہ یہ ہیں:

وَاتَّبَعُوْا مَاتَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ۔ وَمَا يُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَآ اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ وَمَاهُمْ بِضَآرِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ وَيَتَعَلَّمُوْنَ مَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ وَلَقَدْ عَلِمُوْا لَمَنِ اشْتَرٰىهُ مَالَهٗ فِى الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ وَلَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ لَوْكَانُوْا يَعْلَمُوْنَ۔

## (۱۳) برائے سحر جادو

اگر کسی کو کیسا بھی سحر ہو علوی یا سفلی اس کو رد کرنے کے لئے سات نمازیوں کے وضو کا بچا ہوا پانی ایک بوتل میں جمع کرلیں۔ اور اس پر پانچ سو مرتبہ (سَلَامٌ قَوْلًا مِنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ) پڑھ کر دم کرلیں سات چھوارے لیں اور ہر ایک چھوارے پر ۱۵۱ مرتبہ مذکورہ آیات پڑھ کر دم کردیں۔ اس کے بعد مریض کو عصر کے بعد روزانہ ایک چھوارہ کھلا کر بوتل کا پانی پلادیں۔ لگاتار سات روز تک اس عمل کو جاری رکھیں۔

یا اکیس روز تک یا ۴۱ر روز تک اور مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں نقش کو گلاب و زعفران سے لکھے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۴ | ۲۷۹ | ۲۸۶ |
| ۲۸۵ | ۲۸۳ | ۲۸۱ |
| ۲۸۰ | ۲۸۷ | ۲۸۲ |

## (۱۴) برائے سحر جادو

اگر کوئی شخص سحر زدہ ہوتو اس کی کاٹ کے لیے اول مریض کو سامنے کھڑا کرے، اگر کھڑا ہونے کی ہمت نہ ہوتو چت لٹائے اور ایک چاقو جو کہ پورا لوہے کا ہو لے کر اس پر عزیمت مذکور کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور سحر زدہ کے سر سے پیر تک چاقو کو پھیرتا ہوا لاکر پیروں کے سامنے چاقو کی نوک سے لکیر بنائے۔ اس طرح سات مرتبہ سات لکیریں بنائے اور پھر سحر زدہ اگر کھڑا ہوا ہے پچھلے حصہ پر اسی طرح چاقو کو پھیرتا ہوا پیروں تک لاکر سابقہ سات لکیروں کو سات مرتبہ کاٹے اور اگر مریض لیٹا ہوا ہے تو اب سحر زدہ کو الٹا لٹا کر سات مرتبہ چاقو پھیرتا ہوا پیروں تک لاکر سابقہ ساتوں لکیروں کو کاٹے یہ پہلے دن کا عمل مکمل ہوا، اسی طرح سات روز تک کاٹ کرنے کے بعد پانی اور سرسوں کے تیل پر ۱۲۱/۱۲۱ رمرتبہ پڑھ کر دم کر کے دیوے اور اکیس روز تک پانی پلائے اور تیل کی مالش کرائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا سحر و جادو کٹ جائے

